# جامعہ

زیر ادارت

مولانا اسلم جیراجپوری    ڈاکٹر سید عابد حسین ایم اے پی ایچ ڈی

| نمبر ۱ | بابتہ ماہ شعبان ۱۳۴۶ھ مطابق جنوری ۱۹۲۸ء | جلد ۱۰ |
| --- | --- | --- |

فہرست مضامین

# وائے، برون!

## (۳)

(گزشتہ سے پیوستہ)

برون نے جب فرقہ بابیہ کے متعلق قلم اٹھایا، تو ایک طرف تو سارے یورپین ادبیات کا غائر مطالعہ کیا، دوسری طرف جو بابی ادبیات خود خرید کر ساتھ لائے تھے، یا برٹش میوزیم میں موجود تھیں انہیں بھی بالاستیعاب نہایت غور و فکر کے ساتھ پڑھا، ان تمام کتابوں کا ہر جزئی مسئلہ کے متعلق ایک دوسرے کے ساتھ مقابلہ کیا، اور بالآخر انہوں نے وہ مضمون لکھا جس کا اوپر ذکر کیا گیا ہے۔

بابی فرقہ کے متعلق مختلف پہلوؤں سے بحث کی جا سکتی تھی۔ مثلاً ایک صورت یہ تھی کہ انکے عقائد و خیالات کے تحلیل و تجزیہ کے بعد انکے ہر اصول کے مانند پر بحث کیجاتی، سابق ایرانی، زرتشتی مزدکی، اور دیگر مذاہب سے انکا مقابلہ کیا جاتا، یا سابق اسلامی فرق، نصیریہ، اسماعیلیہ وغیرہا اور بابیہ میں جو عام مشترک اصول تھے اُن کو ظاہر کر کے دکھایا جاتا، یا ہمعصر فرق اسلامیہ، وہابیہ، ہندیہ وغیرہا کے اصولی خیالات میں ایک حد تک اتحاد، اس کے اسباب، وغیرہا سے بحث کی جاتی۔ لیکن برون نے ان تمام حیثیات سے عموماً قطع نظر کیا، اگرچہ بعض بعض مقامات پر ان امور کی طرف بھی اشارہ کیا ہے، انکے خیال میں یہ سب عرصہ کے بعد بھی کیا جا سکتا تھا بشرطیکہ خود بابیوں کی کتابیں اور انکے عقائد مرتب و معتبر شکل میں محفوظ رہیں۔

اس مضمون کے لکھنے سے جیسا کہ خود بیان کرتے ہیں، انکے مقصود اصلی صرف دو تھے اولاً بابیوں کی تاریخ و ادبیات کی حتی الامکان ترتیب و حفاظت۔ ثانیاً دیگر مستشرقین کا اس کی

اہمیت کیطرف متوجہ کرنا۔

اس مضمون کے انہوں نے دو حصے کئے ہیں، پہلے حصہ میں فرقہ بابیہ کے ساتھ اپنی دلچسپی کے اسباب، ایام قیام فارس میں، اس فرقہ کے لوگوں کے ساتھ اپنی ملاقات، انکے چشم دید حالات، ان کی خصوصیات، باب اور بہا کی پیشین گوئیاں بیان کی ہیں، انکے بعض تاریخی واقعات کے متعلق سنین وشہور میں جو اختلافات معلوم ہوتے ہیں انہیں صاف کرنیکی کوشش کی ہے، اور اپنی رائے کی تائید میں اہم بابی کتابوں سے استناد کیا ہے۔ آخر میں اہم بابی تاریخی واقعات کا ایک تبصرہ دیا ہے، جو تاریخی حیثیت سے بہت اہم ہے۔

دوسرے حصہ میں بابی ادبیات کی تاریخ لکھی ہے اور انکی تنقید کی ہے، اس حصہ کا مصنف ایک نوجوان کثیر المطالعہ مستشرق ہی نہیں معلوم ہوتا بلکہ اس میں مشہور مورخ ادبیات ایران کا دماغ وقلم صاف صاف نظر آتا ہے بابی ادبیات کو چار دوروں میں تقسیم کیا ہے۔ (۱) بابی ادبیات قبل مرزا علی محمد باب (۲) تصانیف مرزا علی محمد باب (۳) تصانیف مرزا علی حسین نوری بہاء اللہ قبل دعوے نبوت (۴) تصانیف بہاء اللہ بعد دعوے نبوت۔

اگر ان حالات وواقعات کو پیش نظر رکھا جائے جنمیں بابی مذہب کو ترقی واشاعت ہوئی تو معلوم ہوگا کہ اس مصنف ادب کی مندرجہ بالا تقسیم کتنی مشکل تھی۔ ایک تو جھگڑوں اور قصوں کیوجہ سے بابی تصانیف پر نہ کتابوں کا نام لکھا جاتا تھا، نہ مصنف کا، دوسرے خود ان واقعات کی تاریخ کے متعلق سابق مصنفین میں اختلاف آرا تھا، پھر شیخ احمد احسائی کی تصانیف کا اس وقت تک کوئی پتہ نہیں تھا، کہ انکے خیالات کا اندازہ کیا جا سکتا۔ ان حالات کے باوجود، براؤن اپنی غائر ادبی نظر، دیدہ ریزی، اور جانکاہ محنت وشوق مطالعہ وکتب بینی کے بدولت اپنے منطقیانہ تقسیم میں بالکل کامیاب ہوئے، شیخ احمد احسائی کے عقائد کا پتہ تو انہوں نے ان کتابوں سے چلایا جو انکے مخالفین نے انکے رد وجواب میں لکھی تھیں، اور جن میں رد لکھتے ہوئے ان لوگوں نے ان کے عقائد بیان کئے تھے بابی تصانیف کے اسماء ومصنفین وتاریخ کا نشان خود ان تصانیف کی ورق گردانی سے ملا کیونکہ

ان تصنیفات میں ایک دوسرے سے اقتباسات مع نام کتاب اکثر پائے جاتے ہیں، اسکے علاوہ جن واقعات کیطرف ان میں اشارہ کیا گیا ہے ان میں سے بعض کی تاریخ معلوم و مشہور تھی، اس سے ان کتابوں کے زمانۂ تصنیف کا ایک حد تک اندازہ کیا، اور خارجی شواہد و اسناد کے ذریعہ سے اس کی تحدید و تعیین کی۔

مختلف تصانیف کا ذکر کرتے ہوئے کم و بیش اسکا خلاصہ بھی دے کر ہر کتاب پر مختلف حیثیتوں سے تنقید کی ہے۔ اس میں وہ خطوط بھی داخل ہیں جو بہاء اللہ نے ملکۂ وکٹوریہ، قیصر ولیم (جرمنی) نپولین ثالث اور پوپ وغیرہ کو اپنے مذہب کی دعوت کے خیال سے لکھے تھے، آخر میں مشہور بابی شاعر قرۃ العین کی جو بابی مذہب اختیار کرنیکے قبل زرین تاج اور اس کے بعد جناب طاہرہ کے نام سے مشہور تھیں، دو نظموں کا متن اور انکا انگریزی ترجمہ، اور ذیل کی نظم متعلق تاریخ باب مع انگریزی ترجمہ کے ملحق کردی ہیں

اس مضمون کے متعلق براؤن کی محنت و دیدہ ریزی اور حقیقی جد و جہد تنقید واقعی کا اندازہ صرف اس سے ہوسکتا ہے کہ قرۃ العین کی نظموں کے متعلق پہلے تو انہوں نے خود یہ سوال اٹھایا ہے کہ کیا یہ نظمیں واقعی قرۃ العین ہی کی تھیں؟ اس شاعرہ کی نظموں کا کوئی مجموعہ کبھی شائع ہوا، نہ کہیں پایا جاتا ہے، جس سے اس دعوے کا ثبوت مل سکے، اور مرزا حسین خاں نے تو اپنی کتاب تنبیہ الاطفال میں جو قسطنطنیہ سے ۱۳۰۰ء میں شائع ہوئی ہے، مشہور نظم

لمعات وجہک اشرقت و شعاع طلعتک اعتلے | ز چہ رو الست بربکم نزنی؟ بزن کہ بلے بلے
بجواب طبل الست تو ز ولا چہ کوس بلا زدند | ہمہ خیمہ زد بدر دلم سپہ غم و حشم و بلا "
آہ

کو ملا محمد باقر صحبت کیطرف اور دوسری نظم :-

جذبات شوقک الجمت بسلاسل الغم و البلا | ہمہ عاشقان شکستہ دل کہ دہند جان برہ ولا
اگر آں صنم ز رہ ستم پی کشتن من بیگنہ | لقد استقام بسیفہ فلقد رضیت بما رضے
آہ

سے کے اول شعر کو مرزا عبد الکریم ساکیطرف منسوب کیا ہے۔ اس کے بعد اس مسئلہ کے متعلق اپنی تحقیق و تجزیہ ابوالنہوں کی رائے اور انکی ذہنیت وغیرہ سے استدلال کر کے یہ ثابت کیا کہ یہ نظمیں قرۃ العین ہی کی ہیں کسی دوسرے کی نہیں۔ اسی طرح ہر مسئلہ کے متعلق مختلف پہلوؤں سے نگاہ ڈالی ہے اور اس کے حل کرنے کی پوری کوشش کی ہے اور اس زمانہ کے موجودہ بابی ادبیات پر پوری تنقید کی ہے۔

اس مضمون میں براؤن سے بہتیری غلطیاں بھی ہیں جن میں باب کی سنہ پیدائش کا مسئلہ بھی داخل ہے۔ لیکن اولاً تو وہ انسان تھے اور معصوم نہ تھے۔ ثانیاً بڑی حد تک اس کی وجہ یہ تھی کہ اس زمانہ میں جو کتابیں موجود تھیں انہیں دیکھکر غالباً اگر کل نہیں تو اکثر مصنفین یہی غلطیاں کرتے۔ ثالثاً جس جس مسئلہ کے متعلق انکو اپنی غلطیوں کا پتہ چل گیا ہے، اس کے متعلق انہوں نے فوٹ نوٹ میں اپنی غلطی کا اقرار کر کے اصل مسئلہ کی تصحیح کر دی اور اصل میں تغیر نہ کرنے کے اسباب بیان کر دئے ہیں۔

اس مضمون سے براؤن کے دماغ، تخیل، اور ذہنیت کے متعلق چند اہم باتوں کا پتہ چلتا ہے۔

۱- براؤن کے دل و دماغ کو ناجائز جبر و دباؤ، اور ظلم و استبداد سے طبعی نفرت تھی، اگر مظلوم و مجبور اپنے ہمت و ارادے میں استقلال و پامردی دکھاتا تو اس سے انکو دلی ہمدردی ہوجاتی، ترکوں کے ساتھ ان کی ابتدائی دلچسپی، اس کے فرقہ بابیہ، اور اس کے ادبیات کے متعلق انکے شغف کا باعث انکا یہی طبعی میلان تھا۔

۲- السنۂ مشرقیہ کے متعلق انکا شوق و شغف نفس زبان کی خوبی و سلاست، مذہب و بلاغت کی وجہ سے نہ تھا بلکہ زبان کو وہ صرف دماغ و ذہنیت، طریق تخیل تک پہونچنے کا آلہ سمجھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ علم اللسان، صرف و نحو، وغیرہ سے، انکو کبھی بھی کوئی خاص دلچسپی نہ رہی۔

۳- ان کا ادبی ذوق صلہ و ستائش کا مرہون منت نہ تھا۔ نہ اپنے ادبی افکار و اعمال کے ذریعے انکو اپنا نام و نمود مقصود تھا۔ بلکہ انکے خیال میں اس تمام جد و جہد کی علت غائی صرف علمی خدمت اور نوجوانوں کی تشویق تھی۔ چنانچہ اپنے اس ابتدائی مضمون کے دیباچہ میں

لکھتے ہیں کہ اس مضمون کے لکھنے سے انکا مقصود صرف یہ ہے کہ ایران کے بابی ادبیات کو ضائع ہونے سے بچالیں، اور گوبینو نے جس کام کو شروع کیا تھا اس کی تکمیل کردیں نیز یہ کہ دیگر مستشرقین کو اس کی طرف متوجہ کریں، کیونکہ اگر اس دلچسپ موضوع کی طرف جلد توجہ نہ کی گئی تو بہت ممکن ہے کہ یہ دنیا سے ہمیشہ کے لئے معدوم ہوجائے

۴۔ ہر مصنف کا یہ فرض اولین سمجھتے تھے کہ اپنا قلم ہاتھ میں لینے سے پہلے کل ادب متعلق موضوع پر عبور کرکے پوری واقفیت حاصل کرلے اور پرانی باتوں کے بیکار تکرار کی جگہ ادبیات میں واقعی اضافہ کرنیکی کوشش کرے۔

۵۔ براؤن اپنے مضامین کے دیباچہ میں اکثر اپنے ماخذ کا ذکر کرکے انپر مختصر تنقید بھی کردیا کرتی ہیں، تاکہ لوگوں کو انکے نتائج کے متعلق تنقید کرنے میں کوئی دقت نہ ہو۔

۶۔ براؤن اپنی ذات کے متعلق معصومیت کا خیال نہ رکھتے تھے، بلکہ خود کو انسان اور غلطی کرنیکی صلاحیت رکھنے والا جانتے تھے، اگر کوئی غلطی کرتے، اور ان پر یہ ظاہر اور ثابت ہوجاتا تو اسے فوراً تسلیم کرلیتے۔ ہمارے ملک کے انشا پردازوں کی طرح دوسری غلطی یعنی خطا، پر اصرار نہ کرتے بلکہ وہ تو یہ کہا کرتے تھے کہ اس قسم کی غلطیاں بھی باعث خیر و برکت ہیں،، اگر یہ غلطیاں نہ ہوتیں تو انکی تصحیح بھی نہ ہوتی۔ ٹیگور نے صحیح کہا ہے کہ ہندوستانیوں کی بڑی شامت تو یہ ہے کہ عرصہ مدید سے اس قوم نے من حیث القوم کوئی بڑی غلطی تک نہ کی۔

۷۔ انداز بیان صاف دلچسپ اور ہر قسم کی آلائش آرائش و تصنع سے بالکل پاک ہے۔

رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے جس جلسہ میں اس مضمون کا پہلا حصہ پڑھا گیا تھا اس میں اس خاص مضمون کے متعلق کوئی خاص اہتمام نہیں کیا گیا تھا لیکن جب اس مضمون کی اہمیت اس کی ہمہ گیری، اور براؤن کا فضل و کمال اور حزم پہلے حصہ سے ظاہر ہوگئی تو دوسرے کے لئے جو تاریخ مقرر کی گئی تھی (۱۰ جون ۱۸۸۹ء) اس میں انگلستان کے اکثر بلند پایہ مستشرقین، ڈاکٹر لائٹنر، مسٹر کے، مسٹر پوپی وغیرہ موجود تھے۔ اور ڈاکٹر لائٹنر تو خاصکر اس مضمون کے متعلق اظہار

خیال کرنے کے لئے سوسائٹی کیطرف سے بلائے گئے تھے۔

براؤن کے مضمون اور اس کے متعلق سوالات اور مباحثہ کے ختم ہونیکے بعد ڈاکٹر لائٹنر نے اس بات پر اظہار افسوس کیا کہ براؤن نے بہتیری تفصیلیں، جو انکے جوابات سے ظاہر ہوئیں، اپنے مضمون میں داخل نہ کیں[1]، لیکن اگر وہ لائٹنر کے خیال پر عمل کرتے تو انکا مضمون ایک دفتر کی شکل اختیار کر لیتا۔

براؤن کے اس مضمون نے مستشرقین کے حلقہ میں انکی قابلیت، اور مستشرقیت کا سکہ بٹھادیا۔ چنانچہ مسٹر ایچ، سی کے جب سوسائٹی کے صدارت سے علیحدہ ہونے لگے تو انہوں نے اس مضمون کی تعریف کی[2]۔ بیرن وکٹر روزن نے اپنے مضامین میں اگر براؤن کے مضمون کی منصفانہ مخلصانہ تنقید کی، تو ساتھ ساتھ ان کی قابلیت محنت، اور سچی علمی خدمت کی قابل رشک داد بھی دی[3]۔ میجر جنرل گولڈ سمتھ نے ان کی اشاعت "تاریخ جدید" پر تنقید کرتے ہوئے لکھا کہ اگر براؤن نے بابی ادبیات اور تعلیمات کے متعلق، اپنے ابتدائی قابل آفریں مضمون کے علاوہ کوئی دوسری خدمت نہ کی ہوتی، جب بھی مستشرقین اور طلبہ علوم مشرقیہ کی منت پذیری، اور شکریہ کے پورے ضرور مستحق ہوتے[4]۔ کیپٹن ٹومنسک نے اپنے روسی ترجمہ لوح اقدس میں پروفیسر براؤن کی خدمات کی اتنی تعریف کی کہ براؤن خود بھی شرما گئے[5]۔

اس قابل فخر مدح وثنا، اور تعریف وتحمید کا اثر ایک معمولی انسان پر تو یہ ہوتا کہ وہ اس کو اپنے عروج وکمال کا انتہائی نقطہ خیال کرکے شکر کرتا، قناعت کے عام لغو اور بے معنی مفہوم کو یاد کرتا، اور آئندہ کے لئے اپنے تمام قوائے دماغی اور علمی کو معطل چھوڑ دیتا۔ ایک ہندوستانی نوجوان بیکار تو نہ بیٹھتا لیکن آئندہ بجائے علمی خدمت کرنیکے لوگوں کی تعریفوں اور ثنا ذل کے اوراق کو علیحدہ چھپوا تا

---

(۱) رسالہ رائل ایشیاٹک سوسائٹی ۱۸۸۹ء صفحہ ۱۰۱،

(۲) " " " سنہ ۱۸۹۰ء صفحہ ۶۷۰-۶۶۹

(۳) " " " سنہ ۱۸۹۲ء صفحہ ۲۶۹

(۴) " " " سنہ ۱۸۹۴ء صفحہ ۶۲۰

(۵) " " " سنہ ۱۹۰۰ء صفحہ ۳۵۱

انہیں اپنے خرچ سے تمام اخباروں میں شائع کراتا۔ ان سبھوں کو ایک کتاب کی شکل میں طبع کراتا۔ اور اگر اس سے ممکن ہوتا تو اس مطبوعہ کتاب کے مختلف اوراق کی جلی قلم سطروں کو تراش کر اپنی پیشانی اپنے چہرہ وغیرہ پر چپکا کر ارباب حل وعقد حکومت اور خاصکر خداتگان سررشتۂ تعلیم سے ملنے کو جاتا، اور ہندوستان کے بڑے بڑے شہروں کا گشت کرتا۔ اور اگر بہت منکسر المزاج ہوتا تو ایک رسالہ شائع کرنا شروع کر دیتا، اور اس کے ہر نمبر کے اول و آخر اوراق میں اپنے متعلق لوگوں کی رائیں شائع کیا کرتا۔

یورپ کے فضلا میں عموماً اس قسم کی تنگ دلی اور سبک سری نہیں پائی جاتی۔ ان لوگوں نے نہ تو قناعت کے اس غلط مفہوم کا سبق پڑھا ہے۔ نہ انکو لوگوں کے آرا کی بہت پروا ہوتی ہے۔ یہ لوگ تو جس کام کو اپنے ہاتھ میں لیتے ہیں، صرف اپنی دلچسپی کی وجہ سے لیتے ہیں، اور براون کی ذات تو ان باتوں سے کوسوں دور تھی، ذرا چشم عبرت سے دیکھئے کہ اس طرح دنیا کا ان پر کیا اثر ہوا۔ انکی آتش شوق تیز تر ہوگئی۔ انکا علمی شغف اور بھی ترقی کر گیا۔ انکو خیال ہوا کہ بابیوں کے متعلق جو کام شروع کیا گیا ہے اُس کی تکمیل ان لوگوں کے مقتداؤں 'باب' اور 'صبح ازل' سے ذاتی طور پر تبادلہ خیال کئے بغیر نہیں ہو سکتی۔ جس سال سوسائٹی کے جلسہ میں انہوں نے اپنا مضمون پڑھا تھا اُسی سال گرمیوں کی تعطیل میں، جزیرہ قبرس اور وہاں سے شام چلے گئے، اور جزیرہ قبرس کے شہر ماغوسا، اور شام کے شہر عکا میں "صبح ازل" اور "بہاء اللہ" سے ملے۔ ماغوسا میں دو ہفتہ تک 'صبح ازل' کے ساتھ مقیم رہے، مختلف مسائل بابیہ پر دل کھولکر اُن سے گفتگو کی، اور فرمائش کر کے باب و بابیہ کے متعلق ایک مختصر تاریخی رسالہ لکھنے پر راضی کیا۔ عکا میں ایک ہفتہ بہاء اللہ کے مہمان رہے، اور کئی دفعہ بہاء اللہ سے ملے، رخصت ہونیکے وقت بہاء کے صاحبزادہ عباس آفندی معروف بہ عبدالبہاء نے اپنی کتاب "مقالہ سیاح" کا ایک نسخہ تحفۃً پیش کیا۔(۱)

کیمبرج واپس آئے تو پہلے سے اور زیادہ جوش و خروش کے ساتھ بابی ادبیات کا

---

(۱) مقدمہ نقطۃ الکاف صفحات ز۔ یا

مطالعہ اور اُنکے متعلق تصنیف و تالیف شروع کی۔ اس بحث و جستجو کے نتائج کی فہرست حسب ذیل ہے:۔

۱۸۹۱ء عبدالبہا کا (مذکورہ بالا) مقالہ سیاح متن فارسی اور انگریزی ترجمہ مع تنقیدی مقدمہ حواشی بہ ایں فاضلانہ تبصرات و تکملات (۱) دو جلد۔

۱۸۹۲ء باب کے بیان (فارسی) کی اشاعت کے خیال سے اس کے پانچ مختلف قلمی نسخوں کا باہم مقابلہ اور فہرست مضامین وغیرہ کی تیاری (۲) بابی ادبیات کے متعلق چند اہم مضامین (۳)۔

۱۸۹۳ء ۱۔ انگریزی ترجمہ تاریخ جدید مصنفہ مرزا حسین ہمدانی مع طویل مقدمہ و حواشی و تبصرات (۴)

" ۲۔ سفرنامہ ایران جس میں منجملہ اہم فرقہ بابیہ کے متعلق بھی معلومات کا معتدبہ اہم اور مستند ذخیرہ موجود ہے (۵)

" ۳۔ مائیر دن کی کتاب "حیات و تعلیمات عباس آفندی" کا تینتالیس صفحوں کا مقدمہ۔

۱۸۹۷ء۔ بابیوں کی جنگ زنجان کے متعلق ایک اہم فارسی رسالہ کا انگریزی ترجمہ (رسالہ ایشیاٹک سوسائٹی ۱۸۹۷ء)

۱۹۰۲ء۔ باب و بابی (انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ اتھکس جلد ۲۔ صفحات ۲۹۹-۳۰۸)

---

(۱) اس کتاب کے تکملہ و لواحق میں اُس مختصر تاریخ باب و بابیہ کا انگریزی ترجمہ داخل ہے جو صبح ازل نے براؤن کی فرمائش سے لکھی تھی۔

(۲) چند در چند مشکلات و عوائق کے باعث یہ کتاب نہ شائع ہوسکی۔ لیکن اسکا انڈکس وغیرہ جو براؤن تیار کرچکے تھے سلسلہ گب میموریل میں نقطۃ الکاف کے ساتھ شائع ہوگیا ہے۔

(۳) دیکھو فہرست مضامین رسالہ ایشیاٹک سوسائٹی بابت ۱۸۹۲ء۔

(۴) اس کتاب کے مقدمہ میں مترجم نے کتاب کی اہمیت اور اس کے غیر مستند ہونیکے متعلق فاضلانہ بحث کی ہے۔ اور تکملہ میں بعض اہم بابی مکتوبات کا خلاصہ بھی داخل کیا ہے۔

(۵) اس سفرنامہ میں بابیوں کے متعلق معلومات کا معتدبہ مستند ذخیرہ پایا جاتا ہے۔ اسیوجہ سے تصانیف متعلقہ بابیہ میں داخل کیا گیا ہے۔ اسکا دوسرا ایڈیشن ۱۹۲۶ء میں سر ڈینیزن روس کے مقدمہ کے ساتھ شائع ہوا ہے۔

سنہ ۱۹۱۰ء - متن کتاب نقطۃ الکاف مع طویل مقدمہ تنقیدی (سلسلہ گب میموریل)

۲- بابی - انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد صفحات [illegible]

سنہ ۱۹۱۸ء - مجموعہ رسائل و مضامین متعلقہ بابیہ — Material for the study of Babi Religion

اس فہرست پر صرف سطحی نظر ڈالنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ادبیات بابیہ میں براؤن کی دلچسپی کا اصلی مرکز تاریخ باب و بابیہ تھا۔ انکے عقائد کے متعلق گرچہ براؤن کو اچھا خاصہ تحقیقی علم تھا جیسا کہ انکی تصنیفات کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے لیکن اس کے متعلق انہوں نے کوئی اہم کتاب شائع نہیں کی بجز اپنے ابتدائی مضمون (رسالہ ایشیاٹک سوسائٹی ۱۸۸۹ء) میں ایک حد تک تحقیقی حیثیت سے عقائد با-ے متعلق بحث کی ہے، اور اس موضوع پر اپنی آخری تصنیف میں ایک غیر بابی مسلمان، آقا محمد تقی کے رسالہ احقاق الحق کا ترجمہ داخل کر دیا ہے(۱) لیکن آقا محمد تقی نے خود احقاق الحق رد بابیت میں لکھی تھی، اور ایک فریق کا بیان اس کے مخالف عقائد کے متعلق چنداں قابل اعتبار نہیں ہو سکتا۔ براؤن پر یہ ایک الزام تھا کہ انہوں نے تاریخ بابیہ کے متعلق تو اس قدر لکھا، لیکن انکے عقائد کے متعلق تقریباً خاموش ہی رہے(۲) میرے خیال میں یہ اعتراض آج بھی اسی قدر صحیح ہے جتنا مجموعہ رسائل و مضامین بابیہ کے اشاعت کے قبل تھا۔ مگر کیا یہ اعتراض بھی قابل توجہ ہے، براؤن نے میسیوں مسائل، اور مباحث پر ایک حرف بھی نہیں لکھا۔ اس میں عقائد بابیہ ہی کی کیا خصوصیت ہے۔ ہر شخص اپنی دلچسپی کے مطابق ہی کام کرتا ہے۔

بابی تاریخ کے ساتھ براؤن کی دلچسپی کا یہ عالم تھا کہ اگر انکو اس کے متعلق ایک معمولی سا رسالہ بھی ملجاتا تو غور و فکر کے ساتھ اسکا مطالعہ کرتے اس کے ہر جز کا ادب متعلق کے ساتھ مقابلہ اور موازنہ کرتے، ہر مسئلہ کے متعلق نہایت غور و فکر کے ساتھ رائے قائم کرتے، اگر کسی مسئلہ کے متعلق انکو تشفی نہ ہوتی تو مستند لوگوں سے اس کے متعلق استفسار کرتے۔ رسائل اور کتابیں اگر شائع کرتے

---

(۱) Material for the study of Babi Religion pp. 322-329

(۲) Intr. pp. XIII-XIV

تو اس کے ساتھ ادب متعلق کا وہ حصہ بھی شائع کر دیتے جس سے اس کے بیانات کی تائید یا تردید ہوتی ہو اور حواشی میں تمام گتھیوں کے سلجھانیکی پوری کوشش کرتے۔ رسالہ سیاح ۔ تاریخ جدید اور نقطۃ الکاف کی اشاعت انکے مقدمے اور لواحق و حواشی ہمارے بیان کی تائید میں پیش کئے جا سکتے ہیں۔

رسالہ سیاح چونکہ بہاء اللہ کے صاحبزادہ عباس آفندی نے بہاء کے حکم سے لکھا تھا اس لئے اس کے لواحق میں بہاء کے حریف صبح ازل کا رسالہ بھی داخل کر دیا۔ تاریخ جدید ایک قدیم تر کتاب (نقطۃ الکاف) پر مبنی ہے اور بہائیوں کے زیر اثر تصنیف ہونیکی وجہ سے اس میں بیسیوں تاریخی واقعات کی ترمیم و تنسیخ کی گئی ہے۔ اس لئے اولاً تو براؤن نے تاریخ جدید کے حواشی و لواحق میں اس کی پوری طرح جانچ پڑتال کی، اور بعض اہم مکتوبات کو جس سے اس کے مضامین کی تائید یا تکذیب ہوتی تھی شائع کیا۔ اور اسکے بعد جب انکو دیگر اشغال سے کچھ فرصت ملی تو فوراً انہوں نے نقطۃ الکاف کا متن بھی شائع کر دیا (۱)

---

(۱) مرزا محمد قزوینی نے جو مضمون براؤن کے متعلق لکھا ہے اور ایران شہر میں شائع ہوا ہے (اس مضمون کا اُردو ترجمہ رسالہ "اردو" میں شائع ہو گیا ہے) انہیں اس کتاب کی تصحیح و اہتمام کو ایک دوست کی محنت کا نتیجہ قرار دیا ہے۔ لیکن اس کتاب کے مقدمہ میں لکھتے ہیں "از ہماں وقت (وقت اشاعت تاریخ جدید) عزم کردم کہ متن نقطۃ الکاف را البتہ بطبع برسانم ولے بواسطہ موانع بسیار از آنجملہ باز ایں عزیمت در بوتہ اجمال ماند، ولا ینقطع موانع جدیدہ می آمد و فرصت دست زدن بایں کار نمی داد تا دو سال پیش کہ بعد از طبع جلد دوم از "تاریخ ادبیات زبان پارسی" کہ مرا فی الجملہ فرصتے پدید آمد بے درنگ عزم خود را از قوت بفعل آوردہ مشغول طبع کتاب گردیدم۔ و بجہد واتمین آنرا کہ بخط خود نوشتہ بودم با نسخہ پاریس با دقت تمام مقابلہ نمودم و اینک بیاری خداوند حسن توفیق او طبع نقطۃ الکاف تمام گردید" (صفحہ یح) اس عبارت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ نقطۃ الکاف کی تصحیح وغیرہ براؤن نے خود کی تھی۔ لیکن مرزا محمد کے بیان کو غلط سمجھنا بھی سخت غلطی ہو گی۔ خاصکر ایسی صورت میں کہ دوست مرزا محمد کے سوا کوئی اور صاحب نہیں ہو سکتے۔ اس اختلاف بیان کی توجیہ یوں بھی کیجا سکتی ہے کہ آخری تصحیح اور مقابلہ غالباً ان دوست صاحب نے کیا ہوگا یا یہ کہ انکا اشارہ اس نقل نویسی کیطرف ہے جس نے پیرس کے کتبخانہ سے اس کتاب کی نقل کی تھی۔

براؤن کا مقدمہ نقطۃ الکاف نہایت دلچسپ ہے۔ اس مقدمہ میں براؤن نے جن الفاظ میں اس کتاب کے متعلق اپنی تلاش و جستجو، اسمیں ابتدائی ناکامی، اور آخری اتفاقی کامیابی کا تذکرہ کیا ہے اس سے اگر ایک طرف براؤن کی سعی بلیغ اور بہائیوں کے حرکات و اعمال کا پتہ چلتا ہے تو دوسری طرف ان بہائیوں کا براؤن کے دماغ پر جو اثر پڑا اس پر بھی پوری روشنی پڑتی ہے۔

براؤن لکھتے ہیں (مقدمہ فارسی نقطۃ الکاف صفحہ یب)۔ "درضمن اشتغال بترجمہ تاریخ جدید، دیدہ بودم کہ مصنف از یک کتاب قدیمترے تالیف حاجی مرزا جانی کاشانی نقل میکند بہمیں جہت تاریخ خود را موسوم بتاریخ جدید نمود تا از تاریخ مرزا جانی کہ از آں قدیمتر است امتیاز یابد لہذا در صدد بودم کہ ایں تاریخ را نیز بدست آورم ............ ودر اوقاتیکہ کہ در ایران بودم از ہرکس کہ سراغ ایں کتاب را گرفتم از آں اطلاعی نداشت۔ پس از مراجعت باروپا نیز بدوستان بابی خود در ایران و اسلامبول و شام وغیرہا نوشتم و از اطراف در صدد تفتیش برآمدم، ہرچہ بیشتر جستم کمتر یافتم۔ بالآخر مایوس گشتم و یقین کردم کہ ایں کتاب بکلی از میان رفتہ است تا در بہار ۱۸۹۱ء (۱۸۹۱) در اوقات فصح Easter بپاریس رفتم و در ضمن تفتیش در کتب بابیہ محفوظہ در کتابخانہ ملی پاریس اتفاقاً یک نسخہ از تاریخ حاجی مرزا جانی یافتم۔ بدیہی است کہ تا چہ درجہ خوش وقت شدم پس از تحقیق معلوم شد کہ ایں نسخہ ملک مرحوم کومت گوبینو مولف "مذاہب و فلسفہ در آسیائے وسطے" بودہ است ............ پس از مراجعت بکیمبرج بتوسط یکے از دوستان تقاضا خود مقیم پاریس یک نسخہ از روے نسخہ کتابخانہ پاریس براے خود نویسانیدہ متن آنرا با متن تاریخ جدید مقابلہ کردم۔ معلوم شد کہ مصنف تاریخ جدید کتاب حاجی مرزا جانی را نسخ بلکہ مسخ کردہ است، و باندازہ جرح و تعدیل و تصرفات مغرضانہ در آن نمود کہ بکلی حقیقت تاریخ دورہ اولاے بابیہ در پردۂ خفا ماندہ"۔ اس کے بعد اس کتاب کی کمیابی بلکہ نایابی کے اسباب (بہائیوں کی خودغرضی اور انکی قابل افسوس کوششیں بیان کرکے لکھتے ہیں۔ (صفحات مہ۔ مو)" باانکہ من درنقاط مختلفہ ایران میان بابیان تجسس شدید و فحص

فوق العادة برائے بدست آوردن نسخہ از تاریخ مرزا جانی نمودم ہیچ اثرے از آن نیافتیم۔ و این مسئلہ
خیلے مہم است۔ و در خصوص تاریخ مذاہب دیگر نیز خیلے چیزہا میتوان از آن استنباط نمود، چہ برائے
امثال ما در بیان کہ معتادیم کتب چاپی کہ ہزارہا نسخ از آن منتشر است و کتابخانہائے عمومی کہ کتابہا
بالکمال وقت و اہتمام در آن محفوظ است خیلے مشکل است تصور این مسئلہ کہ یک چنین کتاب مہمے را چگونہ
با این درجہ از سہولت میتوان محو و نابود نمود۔ و ہمچنین مشکل است تصور این امر کہ متدینین بیک
مذہب کہ قطعاً صاحب منتہی درجۂ قدس و ورع و در حوادث یومیہ و امور معتادہ دارائے اعلیٰ مراتب
صدق و درستکاری ہستند چگونہ برائے محو یک اثر تاریخی و تدلیس امر و تمویہ حق بدین سہولت بایکدیگر ہمعہد
و ہمداستانی می نمائند"

اسی مقدمہ کے دوسرے حصہ میں صاحب تاریخ جدید کی واقعات تاریخیہ کے متعلق ترمیم و
تنسیخ اور تدلیس و تحریف کو بیان کرتے ہوئے اجتماع بدشت کے متعلق لکھتے ہیں :۔

(صفحہ ۱۰) قسم سوم آن کہ متعلق است بشرح اجتماع بدشت و حرکات غریبہ بابیہ در آنجا کہ
نہ فقط اسباب قیل و قال و ہیاہوے مسلمانان گشت بلکہ بعض از بابیہ خود نیز این حرکات را تشنیع کردند
. . . . . . . . بکلی از تاریخ جدید حذف شدہ است و این حذف چنداں ہم جائے تعجب
نباید شد۔ کہ نقطۃ الکاف جناب قدوس در آن اجتماع نمود قطعاً تہمتہائے کہ مسلمانان ببابیہ میزدند
از قبیل آنکہ ایشان طریقہ اباحیہ دارند یا آنکہ باشتراک در نساء قائل اند و نحو ذلک، قدرے
صورت صدق میدہد، و معلوم میکند کہ این تہمتہائے بکلی بے اساس صرف نبودہ است . . .
بلکہ چیزکے بودہ و مردم چیزہا گفتہ اند۔

غالباً انہیں حالات کے انکشاف، بہائیوں کے امریکا وغیرہ میں طریق تبلیغ اس سلسلہ میں
انکی غلط بیانی(۱) انکے خیالات میں روزافزوں تغیرات ان لوگوں میں خاص ایران کی محبت کی

---

(۱) مطالعات بابیہ Material for the study of Babi Religion صفحات ۱۲۵ و ۱۳۰ و ۱۴۲ وغیرہ۔

کی اور ایسے تفرقات اور خانہ جنگیوں وغیرہ کی وجہ سے براؤن کی بابیوں اور بہائیوں کے ساتھ دلچسپی کم ہوگئی۔ براؤن کی تصنیفات متعلقہ بابیہ مندرجہ بالا اور اُنکے سنین تصنیف کے مقابلے سے معلوم ہوتا ہے کہ تاریخ جدید کے ترجمہ کے بعد سات برس تک اُنہوں نے بابی ادبیات کے متعلق ایک حرف بھی نہیں لکھا۔ اور نقطۃ الکاف کی اشاعت کے بعد (جس کا پورا سامان تاریخ جدید ہی کی تصنیف کے زمانہ میں تیار ہوگیا تھا) آٹھ برس تک بابیوں کے متعلق بالکل خاموش رہے۔ اس خاموشی کا سبب اگر ایک طرف مشاغل کی افزونی، دلچسپیوں کی بوقلمونی، اعمال ادبیہ کی گوناگونی، اشغال کی وسعت اور وقت کی قلت تھی، تو دوسری طرف بہائیوں کے متعلق دلچسپی کی کمی بھی تھی۔ آخری دو تصانیف میں نہ وہ پہلا سا جوش و خروش ہے نہ وہ زور شور، نہ وہ افراط خلوص ہے، نہ وہ ہمدردی کی لہر چنانچہ مقدمہ نقطۃ الکاف میں لکھتے ہیں "این تفرقہ آخری و حقد و حسد و جنگ و جدالی کہ ازاں ناشی شدہ راستی این است کہ اثر خیلے بدی در ذہن این بندہ پدید آورد" (صفحہ مو) "مذہب بہائی بعقیدۂ این بندہ زیادہ از آں مشرب بین الملی دارد کہ امروز تواند بحال حالیہ ایران مفید واقع شود یا درد ے از دردہائے ایران را علاج نماید۔ از کلمات بہا ءاللہ است کہ لیس الفخر لمن یحب الوطن۔ بل الفخر لمن یحب العالم، و این سخن اگرچہ در مقام خود بس عالی و لطیف است و لے امروز تنہا سے کہ ملت خود از ہر چیز و ہر کس در دنیا دوست داشتہ باشند فقط چیزے است کہ ایران بداں احتیاج دارد" (صفحہ مز) اپنی آخری بابی تصنیف "مطالعہ مذہب بابی Material for the study of Babi Religion میں لکھتے ہیں "اگرچہ بابی تحریک کی سیاسی اور ملی اہمیت اتنی زیادہ نہ ثابت ہوئی جتنی میں ایک زمانہ میں سمجھتا تھا جب بھی مختلف مذاہب کے باہم موازنہ و مقابلہ اور مذہبی تخیل کی ترقی کے لحاظ سے یہ مذہب ہمیشہ ایک خاص اہمیت رکھیگا۔ (Intr. P. VIII)

مندرجہ بالا اقتباسات وغیرہا میں براؤن نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے اُنکے باوجود بھی کچھ تو انہوں نے اپنی تصانیف و مضامین کے ذریعہ سے فضل و کمال، اور خاصکر بابی تحریک کے متعلق سند ہونیکی جو شہرت حاصل کرلی تھی اُس کی وجہ سے اور کچھ اُنکی خوش خلقی اور عام انسانی

ہمدردی کیوجہ سے ۔ بابی اور جو لوگ اس مذہب اور اس کے متعلق ادبیات سے دلچسپی رکھتے تھے انکی نہایت قدر کرتے ۔ اکثر بابی، بہائی ہوں یا ازلی، اپنی تصنیفات و مضامین انکے پاس بھیجا کرتے تھے ۔ اگر کوئی بابی انگلستان آتا ۔ یا انگلستان کیطرف سے گزرتا تو عموماً ان سے ملنے کو لئے کیمبرج آیا کرتا۔" براؤن نے بھی اپنی خالص علمی اور ادبی دلچسپی اور فطرتی انسانی ہمدردی کی وجہ سے ان لوگوں کے ساتھ اپنے تعلقات قائم رکھے ۔ اور بہاء اللہ اور انکے مقلدین، اور مرزا یحییٰ صبح ازل اور انکے متبعین دونوں کے ساتھ آخر آخر تک خط و کتابت جاری رکھی ۔ اور ان سبھوں کے ساتھ اپنے تعلقات رکھے ۔ اس سلسلہ خط و کتابت وغیرہ کی وجہ سے ۔ انکے پاس اہم بابی ادبیات کا ذخیرہ جمع ہو گیا تھا[1] ۱۹۱۸ء میں اپنے دیگر مشاغل سے ان کو کچھ فرصت ملی تو خیال ہوا کہ اس ذخیرہ کی اگر خبر نہ لی گئی تو ممکن ہے کہ یہ بالکل ضائع ہو جائے ۔ انہوں نے بعجلت ان میں سے بعض اہم رسائل کا انگریزی ترجمہ کیا ۔ اور بقیہ کی کچھ تنقیدی کچھ معمولی فہرست تیار کی ۔ اور ایک چھوٹا سا جس میں صفحوں کا معمولی مقدمہ منضم کر کے Material for the study of Babi Religion کے نام سے شائع کر دیا ۔

اس مجموعہ میں حسب ذیل رسائل کے انگریزی ترجمے داخل ہیں :-

۱- بابی و بہائی ۱۸۹۷ء ۔ مصنفہ مرزا محمد قزوینی ۔

۲- ابراہیم جورج خیر اللہ و تبلیغ بہائیت در امریکہ ۔

۳- مختصر فہرست کتب قلمیہ و مطبوعہ، بابیہ بہائیہ و ازلیہ

۴- باب کی جرح تبریز کے متعلق پانچ غیر شائع شدہ مکتوبات ۔

۵- ۱۸۵۲ء میں باب پر جو مظالم ہوئے انکے متعلق اسٹریا کے ایک افسر کا چشم دید بیان ۔

۶- ۱۸۶۴ء سے ۱۹۰۳ء تک اصفہان میں بابیوں پر جو مظالم ہوئے انکی تاریخ ۔

۷- بابیوں کے بغداد سے یورپین ٹرکی کیطرف منتقل کئے جانے کے متعلق دو غیر شائع شدہ سرکاری

(۱) مطالعات بابیہ صفحات ۲۰۸، ۲۰۹ ذخیرہ سے اسکا کافی ثبوت ملتا ہے ۔

۸۔ مرزا محمد یحییٰ صبح ازل کی وفات اور تکفین و تدفین کے حالات۔
۹۔ بہاء اللہ اور صبح ازل کے والد ماجد مرزا بزرگ کے ورثہ کی فہرست
۱۰۔ احقاق الحق مصنفہ مرزا محمد تقی کا خلاصہ۔
۱۱۔ قرۃ العین اور نبیل کی چند چیدہ نظمیں۔ مع ترجمہ انگریزی۔

اس فہرست سے اکثر رسالوں کی اہمیت بالکل ظاہر ہے۔ اس اہمیت کیوجہ سے براؤن نے کچھ وقت صرف کرکے انکو شایع تو کر دیا، لیکن اپنی کتاب میں وہ دقیقہ سنجی پیدا کر سکے جو بغیر دلچسپی کے پیدا ہی نہیں ہوسکتی۔ یہی وجہ ہے کہ اس مجموعہ میں فاضل، نقاد اور جز رس براؤن کا قلم کہیں بھی نظر نہیں آتا۔ بلکہ وہ اس میں صرف ایک مترجم کی حیثیت سے دکھائی دیتے ہیں بعض بعض جگہ جو حواشی لکھے ہیں ان سے بھی اس سے زیادہ نہیں معلوم ہوتا کہ مترجم کا مطالعہ ادبیات بابیہ انہیں چند کتابوں میں محدود نہ تھا۔

براؤن کی ذہنیت کا اندازہ کرنیکے لئے یہ کتاب بھی خاص اہمیت رکھتی ہے۔ انہوں نے ۱۹۱۸ء تک اپنے علمی اشغال کیوجہ سے فضل و کمال اور علمی نقد و اختیار کی حیثیت سے جو شہرت و وقعت حاصل کرلی تھی اُس کے لحاظ سے ایسے ترجمہ محض کا شائع کرنا کوئی بہت مناسب نہ تھا، ممکن تھا کہ ان کی قابلیت کی شہرت پر اس کی وجہ سے داغ آجاتا لیکن جب یہ زیادہ براؤن کو یہ خیال نہ ہوا اور انہوں نے اپنی ذاتی دلچسپی کم ہوجانیکے باوجود صرف تاریخی اہمیت کی وجہ سے مستشرقین اور طلبہ بابیات کی اعانت کے خیال سے اسے شائع کر دیا، تاکہ اس موضوع سے زیادہ دلچسپی رکھنے والے طلبہ اس سے اپنے افکار علمیہ میں مدد لے سکیں۔

اس مجموعہ کے مطالعہ سے ایک طرف تو بابی تاریخ، اور طریق تبلیغ کے متعلق بیسیوں اہم باتیں معلوم ہوتی ہیں اور دوسری طرف براؤن کی "ذہنیت" پر بھی بہت روشنی پڑتی ہے۔

خود باب نے آخری زندگی کے اوقات میں علماء کے ساتھ مناظرہ میں خاموشی اور پشیمانی سے

اپنے کاذب ہونیکا جو ثبوت دیا (صفحہ ۲۷۹-۲۰۲) حکومت ایران نے بہائیوں کو بغداد سے منتقل کرنے کے لئے ترکوں کے ساتھ جو ساز باز کیا (صفحہ ۲۷۹-۲۰۲) بہائیوں اور ازلیوں میں جو جنگ وجدال ہوا (صفحہ ۲۰-۳۰) بہاءاللہ کے لڑکوں میں جو اختلافات پیدا ہوئے اور بہائیوں نے امریکہ میں تبلیغ کے سلسلہ میں جو صورتیں اختیار کیں (صفحہ ۱۱۵-۱۷۱) اُن سبھوں پر اس مجموعہ سے بہت کافی روشنی پڑتی ہے۔

خود براؤن کی حق پسند طبیعت کا اس سے پتہ چلتا ہے کہ اس مجموعہ کے تیسرے حصہ میں سید محمد مہدی کی "سوانح خود نوشت" کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ سید محمد مہدی نے اپنی زندگی کے ۱۹۱۰ء ہی تک کے واقعات لکھے تھے کہ انکے صاحبزادے نے انکو نقطۃ الکاف کی ایک جلد لاکر دی۔ انہوں نے میرا مقدمہ پڑھا تو اپنی سوانح عمری تو علیحدہ ڈالدی، اور میرے دلائل ونتائج کی تنقید و تردید میں مشغول ہو گئے۔ اور اپنی کتاب کے ایک غیر مکمل نسخہ کے حاشیہ پر سرخ روشنائی سے یہ لکھکر بھیجدیا کہ بقیہ حصہ اس کے بعد بھیجا جائے گا جو بدقسمتی سے آجتک میرے پاس نہ آیا صفحہ ۲۲۳ اس کتاب کی تنقید کے لئے بہت وقت کی ضرورت تھی، کیونکہ ادب متعلق کے مقابلہ ومقایسہ کے بغیر بھی تنقید ناممکن تھی، اور براؤن کے ادبی مشاغل اب اسقدر ترقی کر گئے تھے کہ اس کے لئے وقت نکالنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن تھا، لیکن اس کتاب کو انہوں نے اول سے آخر تک پڑھا اپنی فہرست میں اس کے متعلق لکھتے ہیں کہ اس کتاب سے مصنف کا ابتدائی اور انتہائی واقعات تاریخ بابیہ کے متعلق وسیع علم اور ادبیات بابیہ پر کامل عبور ظاہر ہوتا ہے، اسکا مہذب اور منطقیانہ طرز ادا قابل صد آفریں ہے، بہائیوں کی حمایت میں جتنی کتابیں میری نظر سے گزری ہیں اُن میں یہ بہترین ہے، اس میں ایسے معلومات کا جو کسی اور کتاب میں نہیں ملتے، زبردست ذخیرہ موجود ہے (صفحہ ۲۲۳)

ذرا غور کیجئے کہ ایک طرف تو براؤن، مصنف کے بیانات کی نہ تردید کرتے ہیں، نہ تائید کیونکہ وہ اس کے لئے تیار نہیں تھے۔ دوسری طرف حق پسندی کی وجہ سے اپنے حریف کی خوبیوں کی

تعریف کرنے سے پہلو تہی بھی نہیں کرتے۔ براؤن کی حق پسندی کی بہتیری اور مثالیں آئندہ بیان کی جائنگی

بابی ادبیات کے متعلق براؤن کی دلچسپی، اس کے اسباب اور اس کے نتائج کی داستان آپ سن چکے۔ لیکن اس داستان کے متعلق ایک اہم سوال پیدا ہوتا ہے کہ براؤن اس تمام جد و جہد سے اپنے مقصود کے حصول میں کہانتک کامیاب ہوئے؟

یہ تو میں بیان کرچکا ہوں کہ اس تمام کوشش و کاوش سے براؤن کا اصلی مقصود مستشرقین اور طلبہ علوم مشرقیہ میں بابی ادبیات کے متعلق علمی دلچسپی پیدا کرنا، ان ادبیات کو حتی الامکان ضائع ہونے سے بچانا، اور کومت دو گوبینو کے اعمال علیہ کو مکمل کرنا تھا۔ ان میں سے اپنے اول مقصود میں تو یہ بالکل ناکام رہے۔ لیکن آخری مقاصد میں وہ بڑی حد تک کامیاب ہوئے، کیونکہ براؤن کے علاوہ کسی انگریز مستشرق نے اس فرقہ کے متعلق جہانتک مجھے علم ہے آجتک کچھ بھی نہیں لکھا فرانسیسیوں میں اس کے متعلق کچھ تو انکے قبل سے دلچسپی موجود تھی، کچھ خود بہائیوں کی تبلیغ کیوجہ سے پیدا ہوئی[1] جرمنوں نے اولاً تو بابی ادبیات کے متعلق کوئی اہم کتاب نہیں لکھی۔ اندریاس، گولڈزیہر وغیرہ نے جو کچھ لکھا ہے وہ براؤن کی کتابوں یا مضامین سے متاثر ہو کر نہیں بلکہ ذاتی علمی شغف یا بہائیوں کی تبلیغ سے متاثر ہو کر[2] امریکہ میں بھی بہائیوں کی تبلیغ اتنی منظم، اور زبردست طور پر ہوئی کہ وہ اس سے اثر لئے بغیر نہ رہ سکے[3]

---

(۱) فرانسیسی مستشرقین میں گوبینو، اور کلیمان ہوار کے علاوہ ادبیات بابیہ کے متعلق اے۔ ال۔ ام نکولاس اور دریفس خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔

(۲) جرمنوں نے اس صنف ادبیات کے متعلق بہت کم لکھا ہے، گولڈ سیہر، اندریاس، اور رشر المس کے متعلق کچھ لکھا ہے۔ جرمن زبان میں تاریخ بابی و بہائی کے متعلق مبسوط کتاب رومر کی ہے جو انہوں نے تصنیف کے طور پر لکھی تھی لیکن یہ کتاب بھی زیادہ تر خود براؤن کی تصنیفات پر مبنی ہے، گولڈ سیہر کے مضامین البتہ محققانہ ہیں۔

(۳) امریکہ کے لوگوں نے بہائیوں کی تبلیغ سے متاثر ہو کر جرمنوں کے اعتبار سے زیادہ (دیکھو صفحہ ۱۹)

ہاں اپنے دوسرے مقاصد میں برون پوری طرح کامیاب ہوئے۔ کیونکہ ایک تو انہوں نے بابی تاریخ کے متعلق اہم کتابیں جستجو کر کے شائع کر دیں، دوسرے بابی ادبیات کی فہرست بھی وقتاً فوقتاً شائع کرتے رہے۔ جس سے غیر شائع شدہ کتابوں کا اجمالی علم لوگوں کو ہو گیا۔

کومت دو گوبینو کی بابی تصنیف صرف ایک کتاب کے ایک باب میں محدود تھی۔ اس میں بھی انہوں نے بابیوں کے اجمالی حالات ۱۸۶۲ء ہی تک لکھے تھے۔ برون نے اسے تفصیل و تنقید کے ساتھ موجودہ صدی تک پہنچا دیا۔ اور جو کچھ لکھا وہ ایسی تحقیق وہ ایسی تدقیق کے ساتھ لکھا کہ اکثر اہل الرائے مستشرقین نے فرقہ بابیہ اور بہائیہ کے متعلق سند تسلیم کر لیا۔

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۱۸) لکھا ہے لیکن ان لوگوں کے ادبیات بابیہ یا تو مبلغانہ ہیں۔ یا مخالفانہ۔ (یہ معلومات خود برون کی فہرستوں اور فانیولر کی اسلام لٹریچر سے ماخوذ ہیں)

# دانیالی بشارتیں

## (امام نبوت)

## (۱)

حضور سرور عالم احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارتوں سے ساری بائبل لبریز ہے لیکن سب سے واضح الفاظ میں حضرت دانیال علیہ السلام نے آپ کی خبر دی جن کو یہود ایک ولی کامل اور عیسائی ایک پیغمبر مانتے ہیں، عہد نبوت کے یہود بھی پیغمبر ہی مانتے تھے انکی بشارتوں کا ایک بڑا حصہ اب انکے صحیفہ میں موجود نہیں۔

### محذوف بشارتیں

(۱) امام شہاب الدین قرافی نے اپنی کتاب اجوبہ فاخرہ میں، ابن قیم نے ہدایۃ الحیاری میں اور علامہ ابن تیمیہ نے الجواب الصحیح میں لکھا ہے کہ حضرت دانیال نے تصریح کے ساتھ حضور صلعم کا نام لیکر آپ کی بشارت دی ہے اور فرمایا ہے۔

سینزع فی قسیک اغراقا وترتوی السہام بامرک یا محمد ارتواء — اے محمد! آپ کی کمانوں میں خوب کھچاؤ پیدا ہوگا، اور آپکے حکم سے تیر سیراب ہوں گے۔

یہ بشارت اب صحیفہ دانیال میں نہیں ہے، حالانکہ ان بزرگوں کے عہد میں یہ عبارت موجود تھی

(۲) یہی بزرگ یہ بھی نقل کرتے ہیں کہ جس خواب کو دیکھکر بخت نصر بھول گیا تھا۔ اسکی تعبیر میں حضرت دانیال نے بتایا۔

اما الحجر العظیم الذی رایتہ دق الصنم ففتتہ فھو نبی یبعثہ الہ السماء و الارض بشریعۃ قویۃ فیدق جمیع — مگر وہ بڑا پتھر جسے تو نے دیکھا کہ اس نے بت کو توڑکر ریزہ ریزہ کیا ایک نبی ہے جسے آسمان اور زمین کا خدا بھیجیگا ایک مضبوط شریعت دیکر تمام زمین کی ساری حکومتوں

ملوك الارض وأممها حتى يملأ الارض منه ومن امته ويدوم سلطانه الى انقضاء الدنيا اور قوموں کو پارہ پارہ کردے گا اور اس سے اور اسکی امت سے دنیا بھر جائے گی اور اسکی حکومت آخر دنیا تک رہیگی

چونکہ یہ بشارت اتنی واضح تھی کہ بجز اسلام اور پیغمبر اسلام کے کسی اور کی طرف کسی کا ذہن منتقل نہیں ہوسکتا تھا، لہذا اب یہ تعبیر بدل دی گئی اور اس کی جگہ ذیل کی عبادت ہے۔

"اور ان بادشاہوں کے ایام میں آسمان کا خدا ایک سلطنت برپا کرے گا جو تا ابد نیست نہوگی (دان ۲: ۴۴)"

ابن تیمیہ، ابن قیم، اور قرافی نے یہ بھی نقل کیا ہے کہ حضرت دانیال فرماتے ہیں کہ "میں نے اللہ سے سوال کیا، اور گریہ و زاری کی تاکہ وہ مجھے بتائے کہ بنی اسرائیل کے حق میں کیا ہونیوالا ہے آیا وہ انکی طرف پھریگا یا نہیں، انکو انکا ملک لوٹائے گا یا نہیں اور انمیں انبیا مبعوث کریگا یا نہیں یا یہ فضیلت اوروں کو بخشی جائیگی؟ تو ایک جوان کی صورت میں فرشتہ ظاہر ہوا اور اس نے کہا سلام تجھ پر اے دانیال! اللہ کہتا ہے، بنی اسرائیل نے مجھے برہم کیا اور انہوں نے مجھ سے سرکشی کی اور میرے سوا غیر معبودوں کی عبادت کی اور دانائی کے بعد نادانی اور سچ کے بعد جھوٹ کیطرف چلے اس لئے میں نے ان پر بخت نصر کو مسلط کر دیا ہے جس نے انکے مردوں کو قتل کیا، زندوں کو اسیر کیا، مسجدوں کو گرادیا، کتابوں کو جلادیا، ایسا ہی اس کے بعد والے انکے ساتھ کریں گے، اور میں ان سے ناراض رہوں گا، وہ میرے غضب میں رہیں گے پھر عذرا، بتول کے فرزند اپنے مسیح کو بھیجوں گا اور انپر لعنت اور غضب کا خاتمہ کردوں گا اور وہ ہمیشہ دھتکار اور ذلت اور بیچارگی میں رہیں گے یہانتک کہ میں بنی اسمٰعیل والے نبی کو بھیجوں گا جس کی خبر فرشتے بھیجکر میں نے ہاجرہ کو دی تھی، اس کی طرف میں وحی کروں گا، اور اسکو اسما کی تعلیم دوں گا اور اسے تقوی سے زینت دوں گا، اور نیکی کو اسکا شعار بنا دوں گا اور تقوی کو اسکا ضمیر اور سچائی کو اسکا قول اور وفا کو اس کی طبیعت اور میانہ روی کو اس کی عادت اور ہدایت کو اسکا طریقہ، اس کو خاص کروں گا ایک کتاب دیکر جو پچھلی کتابوں کی سچائی ظاہر کرے گی، اور بعض باتیں منسوخ کریگی، اس کو راتوں رات اپنی طرف بلالوں گا، اور آسمانوں سے

آسمانوں پر چڑھاؤنگا۔ میں اسے اپنے قریب بلاکر اسپر سلامتی بھیجوں گا اور اس کی طرف وحی کروں گا پھر اسے خوشی اور رشک کے ساتھ واپس کروں گا۔ وہ ان باتوں کا پاسبان ہوگا جو میں اسے ودیعت کروں گا سچا ہوگا میرے حکم کا، نرم ہوگا اپنے قول کا، اور اچھے وعظ کے ذریعے میری توحید کیطرف بلائیگا سخت ہوگا نہ کڑا، بازاروں میں نہ چلائے گا۔ اپنے دوستوں پر مہربان اور اپنے مومنوں پر رحم دل ہوگا، اپنے دشمنوں پر کڑا ہوگا، اپنی امت کو میری توحید اور میری عبادت کیطرف بلائے گا۔ اور ان کو ان تمام نشانیوں کی خبر دیگا جن کو وہ دیکھے گا پس لوگ اسے جھٹلائیں گے اور ستائیں گے۔

اس کے بعد قیامت تک کے حالات مذکور ہیں۔

علامہ ابن قیم اس فصل کو نقل کرنیکے بعد فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وھذہ البشارۃ الآن عند الیھود و النصاریٰ یقرءونھا ویقرون بھا ویقولون لم یظھر صاحبھا | یہ بشارت آج بھی یہود اور نصاریٰ کے پاس ہے، وہ اسکی تلاوت کرتے رہتے ہیں اور اقرار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ صاحب بشارت ابھی نہیں آیا۔ |

موجودہ بشارتیں۔

لیکن اب بھی دانیال کا سارا صحیفہ آنحضرت صلعم کی بشارتوں سے پُر ہے، حضرت دانیال نے بڑی وضاحت کے ساتھ حضور صلعم کی پیدائش بعثت اور اعلان نبوت کے سن و سال بھی بتادئے ہیں لیکن افسوس حضرت دانیال کا زمانہ ہی گھٹا دیا گیا ہے مگر حضرت دانیال نے صرف آپکے سنین کی تعیین نہیں کی ہے بلکہ آپکے زمانہ کے واقعات سے بھی تحدید کردی ہے، سب سے پہلے ہم واقعات ہی کی شہادت کو پیش کرتے ہیں۔

بت شکن پتھر یا مذہب اسلام۔

بنوکدنضر (بخت نصر) نے یروشلم پر اپنی حکومت کے دوسرے سال، خواب میں ایک بت کو دیکھا جس کا سر سونے کا سینہ اور بازو چاندی کے، رانیں تانبے کی اور ٹانگیں لوہے کی پاؤں آہن و خاک کے تھے لیکن پاؤں کی کچھ انگلیاں لوہے کی تھیں اور کچھ مٹی کی۔ زمین سے خود بخود ایک پتھر نکلا جس نے

اس بت کو پارہ پارہ کر دیا اور وہ پتھر بالآخر ایک پہاڑ بن گیا اور ساری زمین کو چھا لیا۔

بخت نصر یہ خواب بھول گیا تھا۔ دانیال نے بتایا، اور تعبیر یہ دی کہ یہ بت چار حکومتوں کی تصویر ہے اور سونے کا سر تو ہی ہے یعنی پہلی سلطنت سے مراد خود اہل بابل کی حکومت ہے۔

باقی تین حکومتوں کے نام اس موقع پر مذکور نہیں، لیکن خود حضرت دانیال کی تصریحات سے سب کے نام معلوم ہو جاتے ہیں۔

دوسری حکومت کے متعلق اس موقع پر "چاندی کی حکومت" فرمایا ہے لیکن جب بابلی حکومت کا خاتمہ ہونے کو تھا تو ایک غیبی ہاتھ نے بابلی عربی میں شاہی محل میں یہ عبارت لکھدی تھی۔

منی منی تقیل وفرسین      تیرا اندازہ کیا گیا۔ تو کم ٹہرا۔ تجھے پھاڑا گیا۔

حضرت دانیال کے علاوہ اس غیبی نوشتہ کو کوئی پڑھ نہ سکا آپ نے پڑھا اور مطلب یہ بتایا کہ تیری حکومت مادہ اور فارس کو دی گئی[1] اس سے ثابت ہوا کہ دوسری حکومت سے مراد مادہ (میڈیا) اور فارس کی ذوالقرنین حکومت ہے۔

فارس کے بادشاہ خورس (خسرو گشتاسپ) کے زمانہ میں دانیال کو فرشتے نے خبر دی کہ اب فارس میں صرف ۴ بادشاہ اور ہونگے پھر یونان کی حکومت قائم ہو جائیگی (۱۱:۲) اس سے معلوم ہو گیا کہ تانبے کی حکومت سے مراد یونان کی حکومت ہے۔

چوتھی سلطنت کا نام حضرت دانیال کی زبان سے نہیں معلوم ہوتا لیکن واقعات تاریخ نے بتا دیا کہ اس حکومت کا نام رومن ایمپائر تھا

اس موقع پر حضرت دانیال نے اس حکومت کے تین ادوار بتائے اور یہ تینوں دور صرف رومن ایمپائر میں ہوئے۔

پہلے دور کے متعلق فرمایا کہ "چوتھی سلطنت لوہے کے مانند مضبوط ہوگی اور . . . لوہے کی طرح . . . سب چیزوں کو . . . ٹکڑے ٹکڑے کریگی" (۲:۴۰) یہ رومن ایمپائر کا پہلا دور ہے۔

---

[1] دانیال ب ۵

دوسرے دور کے متعلق فرمایا "اور جیسا کہ تونے دیکھا کہ اس کے پاؤں اور انگلیاں کچھ تو کمہار کی مٹی کی تھیں اور کچھ لوہے کی سو اس سلطنت میں تفرقہ ہوگا مگر جیسا کہ تونے دیکھا کہ اس میں لوہا مٹی سے ملا تھا سو لوہے کی توانائی اسمیں ہوگی" (۲:۴۱) یہ رومن ایمپائر کے اس دور کا نقشہ ہے جب مشرقی اور مغربی دو قیصروں کے درمیان حکومت بٹ گئی مگر باہم اتحاد رہا۔

آخری دور کے متعلق فرمایا "اور جیسا کہ پاؤں کی انگلیاں کچھ لوہے کی تھیں اور کچھ کمہار کی مٹی کی تھیں سو وہ سلطنت کچھ قوی اور کچھ ضعیف ہوگی"۔

اس چوتھی حکومت کے متعلق یہ بھی فرمایا تھا کہ "اور جب کہ تونے دیکھا کہ لوہا مٹی سے ملا ہوا ہے وہ اپنے کو انسان کی نسل سے ملائیں گے لیکن جب کہ لوہا مٹی سے میل نہیں کھاتا تب وہ باہم میل نہ کھائیں گے" (۲:۴۳)

اس موقع پر باہم ترجمہ غلط ہے عبری میں اس کی جگہ اُس سے ہے۔ اب اسکے معنی یہ ہو جائیں گے کہ وہ آدم کے بیٹوں سے اپنا رشتہ قائم کریں گے مگر یہ رشتہ محض لفظی ہوگا۔

فرزند آدم بائبل کے پرانے عہدنامے میں "پیغمبر" کا مرادف ہے اور نئے عہدنامہ میں حضرت مسیح کا خاص لقب ہے۔ اس لئے پیش گوئی کے معنے یہ ہوئے کہ یہ چوتھی حکومت اپنا رشتہ حضرت مسیح یا کسی پیغمبر سے قائم کرے گی مگر اس پیغمبر سے اسے ذرہ برابر مناسبت نہ ہوگی۔ اس چوتھی حکومت کے آخری دور کے متعلق یوحنا لاہوتی نے بھی فرمایا ہے کہ اس کے سینگھ تو برہ (مسیح) کے سے ہونگے اور بولی اژدہا (شیطان) کی سی ہوگی (مکاشفہ ۱۳:۱۱)

اس قدر متعین ہو جانے کے بعد کہ چار سلطنتوں سے مراد بابل، ایران، یونان اور روما کی حکومتیں ہیں (جو برکت والی سرزمین یہوداہ میں پے در پے برسر عروج آئیں) بت شکن پتھر کا نام بھی خود بخود معلوم ہو جاتا ہے کہ اسلام ہے

اس پتھر کی تعبیر حضرت دانیال نے فہو بنی لقیہ الالسار کے الفاظ میں کی تھی لیکن اب یہ فقرہ موجود نہیں تاہم یہ تسلیم ہے کہ اس بت شکن پتھر کو:

(۱) آسمان کا خدا برپا کریگا۔ اس کے معنی صاف ہیں کہ اسلام کو خود خدائے جل و علا نے برپا کیا
(۲) اور وہی ابد تک قائم رہیگی۔ اسلام ابدی سلطنت ہے۔

(۳)

خدا کے قدوسوں کی حکومت۔

بخت نصر کو بابل، ایران، یونان، اور روما کی حکومتیں (الکفر ملتہ واحدۃ) کے اصول پر ایک ہی بت کے مختلف اعضاء کی شکل میں نظر آئی تھیں لیکن سنہ جلوس بلشضر میں حضرت دانیال کو یہ چاروں حکومتیں چار متفرق درندوں کی صورتوں میں نظر آئیں (باب ہفتم)

پہلا درندہ بابل | پہلا درندہ شیر ببر کی مانند تھا، اور عقاب کے سے پنکھ رکھتا تھا، جب اسکا پر اکھاڑا گیا تو اسکا دل انسان کا سا ہوگیا، یہ بابلی حکومت کا نقشہ ہے۔

دوسرا درندہ ایران | دوسرا درندہ ریچھ کی شکل کا تھا، اس کو ایک مرتبہ حضرت دانیال نے دو سینگ والے مینڈھے کی شکل میں دیکھا تھا اور اسکا نام مادہ اور فارس کی حکومت بتایا تھا (باب ہشتم)

تیسرا درندہ یونان | تیسرا درندہ تیندوے کی شکل کا تھا اس کو ایک مرتبہ بال والے بکرے کی صورت میں دیکھا تھا اور حضرت دانیال کو فرشتے نے یونان کا نام بتایا (باب ہشتم)

چوتھا درندہ روما | چوتھا درندہ نہایت "ہولناک اور ہیبت ناک اور نہایت زبردست تھا" اس کے دانت لوہے کے تھے، سب حیوانوں سے متفرق تھا، اسکے دس سینگ تھے، ان سینگوں میں سے ایک اور سینگ نکلا جس کے منہ تھا اور آنکھیں تھیں، وہ منہ کفر کی باتیں بک رہا تھا، وہ سینگ مقدسوں سے جنگ کرتا رہا اور انپر غالب ہوتا رہا یہانتک کہ عدالت بیٹھی، اور اس نے ساری حکومت خدا کے مقدس لوگوں کو چھین کر دیدی (باب ہفتم) تاریخ بتا دیتی ہے کہ اس درندہ سے کونسی حکومت مراد ہے، مگر تاریخ سے زیادہ قابل تسلیم خود بائبل کی شہادت ہے۔

حضرت دانیال فرماتے ہیں کہ فرشتے نے انکی درخواست پر بتایا کہ چوتھا حیوان چوتھی سلطنت ہے جو دنیا میں ہوگی۔ ۔ ۔ اور وہ دس سینگ جو ہیں سو دس بادشاہ ہیں جو اس سلطنت

میں سے اٹھیں گے اور انکے بعد ایک اور ہوگا اور وہ پہلوں سے متفرق ہوگا اور تین بادشاہوں
پر غالب ہوگا اور حق تعالیٰ کی مخالفت میں باتیں کریگا (باب ہفتم) اس سے صاف ظاہر ہے کہ چوتھا جانور چوتھی
حکومت ہے، جو بابل، ایران، اور یونان کے بعد دانیال کے وطن میں قائم ہوئی، اور یہ دس بادشاہ ہیں
جو حضرت یوحنا لاہوتی کے بعد ہوئے، چنانچہ انہوں نے بھی اس چوتھی حکومت کو سر اور دس سینگ
کے ایک درندہ کی شکل میں دیکھا، اور سر اور سینگ دونوں کی تعبیر "بادشاہ" کی، اور
فرمایا کہ پانچ تو گزر چکے ایک موجود ہے، ایک آنے کو ہے اور دس ابھی تک نہیں آئے۔
اس سے صاف ظاہر ہوگیا کہ چوتھی حکومت سے مراد یقینی طور پر ہی رومن ایمپائر ہے جس نے مسیح
کو بظاہر صلیب دی

**مقدسوں کی حکومت اسلام** | حضرت دانیال فرماتے ہیں کہ، میں نے دیکھا کہ وہی سینگ مقدسوں
سے جنگ کرتا رہا۔ اور ان پر غالب ہوتا رہا جب تک قدیم الایام آیا اور مقدسوں کا انصاف کیا گیا
اور وقت آپہونچا کہ مقدس لوگ سلطنت کے مالک ہوں (دان ۷: ۲۱ و ۲۲)
ان آیتوں سے صاف ظاہر ہوگیا پانچویں سلطنت جو حضرت دانیال کے بعد قائم ہوئی۔ وہ خدا
کے مقدس لوگوں کی سلطنت ہے، اسلئے مسیحیوں کا فرض ہے کہ وہ بھی خدا کے مقدس لوگوں
میں یعنی مسلمانوں میں شامل ہوجائیں۔

**قدیم الایام** | اس مقدس حکومت کی صورت تعبیر حضرت دانیال نے یہ بتائی ہے کہ چوتھی حکومت
کا سینگ کفر اور تکبر کی باتیں بول ہی رہا تھا کہ اتنے میں

"کرسیاں آتاری (یا رکھی) گئیں قدیم الایام آیا اور بیٹھ گیا اسکا لباس برف سا سپید
تھا، اس کے سر کے بال صاف سنہرے اون کی مانند تھے۔ اس کا تخت آگ کے شعلہ
کی مانند نورانی تھا اس کے جلتی آگ کی شکل (روشن) تھے ایک آتشیں
(یعنی نورانی) سیلاب بہ رہا تھا جو اسکے آگے سے نکلا تھا، ہزاروں ہزار اس کی خدمت
میں حاضر تھے اور لاکھوں لاکھ اس کے آگے کھڑے تھے۔

یہ تو وہی نقشہ ہے جو خدا کے موعود فارانی جلال نے بتا دیا گیا تھا (تثنیہ ۳۳ حبقوق ۳)
عدالت ہو رہی تھی، کتابیں کھلی تھیں میں نے دیکھا کہ اسی سینگ کے باعث جو بڑے گھمنڈ
کی باتیں بول رہا تھا وہ حیوان مارا گیا اور شعلہ زن آگ (جہنم) میں ڈالا گیا (۷۔ ۱۱، ۱۲)
قدیم الایام سے مراد یقیناً آنحضرت صلعم ہیں کہ آپ ہی مقدسوں کی حکومت یعنی پانچویں
سلطنت کے بانی تھے۔

حضرت دانیال نے اس موقع پر دو زمانہ بھی بتا دیا ہے جب یہ قدیم الایام عدالت کرنے کو
آنے والا تھا لیکن ہم زمانہ کی تفسیر بعد کو کریں گے۔



# قطعہ

## مشتمل بر تاریخہائے ہجری رحلت غفران پناہ فردوس آرامگاہ عالیجناب حکیم محمد اجمل خاں مرحوم

(از جناب حکیم سعید الہاشمی اسعد ٹونکی)

آہ عیسیٰ دمے مسیح الملک — کہ تواں بخشش ملک و ملت بود
حافظ و عالم و حکیم و طبیب — فرد در نصح قوم و ہمت بود
آنکہ در طب و عزت و اقبال — گوئے سبقت زہمسراں بر بود
زبدۂ نسل خواجہ احرار — فخر اولاد اکمل و محمود
ہیچ در عمر خود نداشت دریغ — از خدا و نبی بجود و درود
خضر کارے بد و مسیح دمے — فیض را ماند جاوداں موجود
دم گیرائش کار معجزہ کرد — امن و راحت بملک روئے نمود
جامع علم و فضل و عزت و عقل — متفق ساز مسلمین و ہنود
بہ محن کرد ملک را بیدار — پس پئے رفع ماندگی بغنود
کہ پس از استراحتے خوش دل — بر دو در حضور رب ودود
تا پئے قوم رحمتے خواہد — کہ بیابند دائمی بہبود
پس بانعام ایں صنیعۂ خویش — خوش خدا داد باغ خلد خلود
سال تاریخ رحلتش ہاتف — گفت اعز شریف خاتمہ بود (۱۳۴۶ھ)
گفت اسعد و ماد تاریخش — در جناں باد دائمی خوشنود (۱۳۴۶)
شاہ عجم سال ماتمش گفتند (۱۳۴۶) — غفراللہ ۔ دعا گہ پدرود (۱۳۴۶ھ)

---

# مقدمہ بر آزادی مصنفہ مل

(گذشتہ سے پیوستہ)

مل کی "آزادی" کوئی خالص علمی کتاب نہیں ہے، یعنی وہ کسی ایسے عالم کی لکھی ہوئی نہیں ہے جسے سوا اپنے علم کے کوئی اور دلچسپی نہیں۔ ہم اگر اُسے علم سیاست میں ایک بڑا درجہ دیتے ہیں تو اس وجہ سے کہ مل نے اس کتاب میں ان مسائل پر بحث کی ہے جو سیاسی زندگی کی بنیاد ہیں۔ لیکن مل نے جو طریقہ اختیار کیا ہے اُس میں ایک نکتہ چیں بہت سی خامیاں اور غلطیاں نکال سکتا ہے۔ مل کا انداز بیان ایک جج کا سا نہیں جو معاملہ میں صحیح فیصلہ کرنا چاہتا ہے بلکہ ایک وکیل کا سا ہے جو بڑے جوش و خروش سے فیصلہ کو اپنی رائے کے مطابق کرانا چاہتا ہے، اُس نے "آزادی" میں نہ ہر طرف سے معلومات حاصل کر کے جمع کی ہیں نہ یہ کوشش کی ہے کہ غیر جانب دارانہ سیاست کے مسائل پر غور کرے۔ پڑھنے والے کو معلوم ہوتا ہے کہ مل نے صرف اپنے دل سے ایک بات پوچھی اور اُسکا جواب لکھدیا۔ یہ کتاب کی اگر بڑی خوبی ہے تو علمی نقطہ نظر سے کمزوری بھی ہے۔

مل نے سماج کی کوئی شکل و صورت یا خاص حیثیت قرار نہیں دی ریاست کی اُس نے تعریف تک نہیں کی ہماجی اور سیاسی زندگی کے اصل مقصد پر نہ اپنی رائے ظاہر کی نہ کوئی نظریئے قائم کئے اور آزادی پر بغیر ان مسائل کو حل کئے بحث کرنا گویا بے ملک کے باشندے بنانا ہے۔ مگر مل نے جس نقطہ نظر سے بحث کی ہے وہ ہم کو معلوم ہے، اور جو رائے اسکے ہم خیال لوگوں نے قائم کی تھی اس سے بھی ہم ناواقف نہیں اس لئے ہم یہ اعتراض کرنے کے بعد بھی "آزادی" کے نظریوں سے جو نتیجے نکلتے ہیں اُن پر بحث کر سکتے ہیں۔

عہد وسطیٰ کے تخیل نے دنیا کے لئے ایک ایسا نظام بنا دیا تھا جس میں فرد کی کوئی حیثیت نہیں تھی اُس زمانہ میں اگر کوئی سر اٹھاتا تھا تو ساری دنیا کے خلاف، اگر کوئی نظریئے پیش کئے جاتے تھے تو وہ بھی تمام

مخلوق کے لئے، چاہے وہ سیاسی ہوں یا مذہبی۔ عہد جدید کے شروع میں سدھار کی تحریک نے اس
دنیا اور اس تخیل کو نیست و نابود کر دیا۔ اب سیاسی نظریوں کا تعلق بجائے ساری دنیا کے مختلف ریاستوں
سے ہو گیا، اگرچہ ان میں جو عام اصول تھے وہ ہر جگہ استعمال کئے جا سکتے تھے مثلاً بیچ کی
صدیوں میں شہنشاہ اور پوپ میں جو جھگڑے ہوئے اُن میں بحث اس پر تھی کہ خدا یا حضرت عیسیٰ نے دنیا
کی حکومت پوپ کے سپرد کی ہے یا شہنشاہ کے؟ اور اگر ان دونوں میں اختلاف ہو تو قوم کو کس کے
حکم کے مطابق چلنا چاہئے، جو نظریئے اس سلسلہ میں پیش کئے گئے اُن سے ہم کو یہاں کوئی مطلب
نہیں۔ ہم کو صرف یہ یاد رکھنا چاہئے کہ اس بحث میں ساری دنیا کی قسمت کا فیصلہ ہوتا تھا برخلاف اس کے
عہد جدید کے شروع کو دیکھئے، مذہبی اختلاف نے پوپ اور شہنشاہ دونوں کو اُنکے شاندار خوابوں سے
جگا دیا ہے، پرانی دنیا کے ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے ہیں۔ اب اگر کسی کو فکر ہے تو اُسی ٹکڑے کی جس میں وہ
رہتا ہے اور انہیں مسائل کی جو وہاں زیر بحث ہیں۔ دوپلیسی مورنے اپنی کتاب Vindiciae
contra tyrannos (1512-3 میں یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ مشرک یا بے دین بادشاہوں کے خلاف
بغاوت کرنا جائز ہے۔ وہ کہتا ہے کہ حکومت کی بنیاد دو معاہدوں پر قائم ہے۔ ایک بادشاہ اور خدا کے
درمیان جس کے مطابق خدا اس کا وعدہ کرتا ہے کہ وہ بادشاہ کو فتح مند اور رعایا کو خوشحال رکھے گا بشرطیکہ
وہ سچے دین سے نہ ہٹیں اور خدا کے احکام کی پابندی کرتے رہیں، دوسرا معاہدہ بادشاہ اور اُس کی رعایا
کے درمیان ہوتا ہے جس میں رعایا اطاعت کا عہد کرتی ہے اس شرط پر کہ بادشاہ راہ راست پر چلے
ہمارے لئے ان نظریوں میں دو باتیں قابل غور ہیں۔ پہلے تو یہ کہ لکھنے والا صرف مختلف ریاستوں کا ذکر
کرتا ہے اور بجائے شہنشاہ اور پوپ کے ہر ریاست کے سردار کا براہ راست خدا سے تعلق پیدا کر دیتا ہے
ثبوت کے لئے تو وہ انجیل پیش کرتا ہے، بالکل اُسی طرح جیسے لوگ بیچ کی صدیوں میں کیا کرتے تھے
لیکن اس زمانہ کا جس بات پر اصرار تھا یعنی یہ کہ ساری دنیا ایک ریاست ہے اور اُس کا ایک ہی بادشاہ
ہو سکتا ہے۔ وہ اب لوگ بھول جاتے ہیں۔ دوسری بات جس پر ہمیں غور کرنا چاہئے وہ یہ ہے کہ بے دین
بادشاہوں کے خلاف بغاوت کرنے کا حق کسی شخص کو نہیں، بلکہ صرف خاص جماعتوں کو دیا جاتا ہے

یعنی جمہوریت کی دنیا جا چکی ہے۔ لیکن مل کی انفرادیت ابھی بہت دور ہے۔

سیاست کے نقطۂ نظر سے یورپ میں کوئی زمانہ اتنا مردم خیز نہیں ہوا ہے جتنا مذہبی لڑائیوں کا لیکن فرد کا کبھی کہیں ذکر نہیں آتا۔ اس کی وجہ ایک تو یہ ہے کہ بحث اور جنگ میں جتنے فریق تھے سب دراصل آزادی کے دشمن تھے۔ دوسرے یہ کہ اگر یہ لوگ آزادی پسند بھی ہوتے تو انفرادیت ایک انتہا ہے جس تک پہونچنا انکے لیے بہت مشکل تھا۔ اس وجہ سے کہ اس حد تک پہنچنے کے لئے انہیں ان سب باتوں سے انکار کرنا ہوتا جو انہیں ہمیشہ عزیز رہی تھیں، ایک عالم، ایک مذہب، ایک خدا کی جگہ پر ہزاروں آزاد اور خود مختار ہستیوں کا تصور کرنا اُسی وقت ممکن تھا جب نہ عالم باقی رہا ہو نہ مذہب نہ خدا۔

---

علم سیاسیات میں فرد صرف اٹھارہویں صدی میں پیدا ہوتا ہے، اور روسو کا یہ نعرہ، "انسان آزاد پیدا ہوا تھا اور میں اُسے ہر طرف زنجیروں میں جکڑا ہوا دیکھتا ہوں" انفرادیت کو علم سیاست میں داخل کرتا ہے۔ لیکن فرد کی ذاتی شخصیت اور اُس کے حقوق کا دعوی کرنا ایسی جرأت کا کام تھا کہ روسو بھی صرف نعرہ ہی لگا کر رہ گیا "عقد اجتماعی" جس کی ابتدا ان الفاظ کے ساتھ ہوتی ہے بعد کو اسی کا الٹا ثابت کرتا ہے۔ انسان کو آزادی تو ضرور دیجاتی ہے۔ لیکن روسو کی ریاست میں انسان کو ایک فرد بننے اور انفرادیت کے سلسلہ میں اپنے حقوق کا ذکر کرنے کا کوئی موقع نہیں دیا جاتا۔ انفرادیت کے قائل وہی لوگ ہو سکتے تھے جن میں اتنا تخیل نہ ہو کہ وہ اسکے تمام نتائج کا ایک ساتھ خیال کر سکتے ہوں اور جنہیں خودی کا جوش اس قدر ہو کہ وہ اس عالم بے پایاں میں بھی اپنی ہستی کو ایک خاص اہمیت دے سکیں یہ خاصیتیں صرف انگریزوں میں پائی جاتی ہیں اور انفرادیت اسی لئے انگریزوں کا حصہ رہی ہے لیکن انگلستان میں بھی انفرادیت اسی وقت رائج ہوئی جب تجربہ نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ زندگی کے بعض معاملات میں اگر انسان کو اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے تو اُسے نقصان نہیں ہوگا۔

جیسا کہ گذشتہ صفحات میں لکھا گیا ہے، انفرادیت کی اصل بنیاد معاشی ضروریات تھیں۔ ہنری

دریافت انسان میں ایک جوش پیدا کر دیتی ہے جس کی وجہ سے وہ اس کی اہمیت کو بہت بڑھا دیتا ہے
" آزاد تجارت " اور انفرادیت دونوں اپنی جگہ پر قابل غور اصول ہیں لیکن اگر انفرادیت معاشی معاملات
میں ملک اچھا یا فائدہ مند اصول ثابت کیجا سکی ہے[1] تو اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ سیاسی، مذہبی یا اخلاقی
دنیا میں بھی اُسے اختیار کر لینا چاہئے۔

مل نے جس طریقہ سے بحث کی ہے اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ فرد بذات خود بھی کوئی چیز ہے اور
سماج اور ریاست سے الگ بھی اُس کی اپنی خاص زندگی ہے یا ہو سکتی ہے۔ ممکن ہے کہ یہ صحیح ہو لیکن مل نے
اسے ثابت نہیں کیا، اور ارباب فکر کی ہمیشہ سے یہ رائے رہی ہے کہ انسان کے لئے سماج اور ریاست
دونوں آب و ہوا اور غذا کی طرح ضروری ہیں۔ ارسطو کا یہ قول کہ " انسان ایک سماجی جانور ہے " اب تک درست
مانا گیا ہے اور ہمارے زمانہ کی جدید سے جدید دریافت نے اسی کو دوسرے طریقے سے ثابت کیا ہے۔ مل
کی انفرادیت کی اصل وجوہ دو معلوم ہوتی ہیں اور انہیں پر ہمیں غور کرنا چاہئے۔

(۱) اُسے اس کا یقین نہیں ہے کہ مجموعی حیثیت سے سماج میں کافی حق پرستی اور حرکت پیدا کیجا سکتی ہے
اور اس لئے ضروری ہے کہ ہر فرد کو دریافت اور جستجو کی اجازت دیجائے۔

(۲) جستجو اور دریافت کی اصل وقعت اسی وقت ہوتی ہے جب وہ انسان کے ذاتی تجربہ سے
صحیح ثابت ہو جائے، خاص طور سے مذہبی اور اخلاقی معاملات میں۔

(۱) ہم اس سے انکار نہیں کر سکتے کہ ہر سماج میں زیادہ تعداد ان لوگوں کی ہوتی ہے جو سستی
یا بزدلی کی وجہ سے جسے قدامت پسندی بھی کہتے ہیں، ہر نئی چیز کے خلاف ہوتے ہیں۔ اپنی حالت پر قائم
رہنے کے لئے وہ ہر قسم کی سختی اور زبردستی کو جائز سمجھتے ہیں۔ ارسطو اور افلاطون جو انسان کو بذات

---

[1] معاشی زندگی میں بھی انفرادیت کے قائل صرف انگریز رہے ہیں۔ ان پر یورپ کی اور قومیں اعتراض
کرتی ہیں کہ انہوں نے خود غرضی کو بنا سنوار کر ایک علم کی صورت دیدی ہے، اور اپنے فائدے کے لئے
اس کا پرچار کرتے ہیں۔ یہ تو ضرور صحیح ہے کہ " آزاد تجارت " سے یا تو صرف انگلستان کو فائدہ پہنچ سکتا ہے یا
دوسری قومیں اس وقت تک آپ اپنے پیروں پر کلہاڑی مارتی رہی ہیں۔

خود بالکل بے بس اور بیکار قرار دیتے ہیں اسی وجہ سے اس پر خاص زور دیتے ہیں کہ ہر ریاست اور سماج کو اپنے آدرش یا نصب العین مقرر کر لینے چاہئیں اور اپنی تعلیم کو اس ڈھنگ کا بنانا چاہئے کہ ہر بچے میں اپنے فرائض ادا کرنے کی خواہش پیدا ہو اور اس راستہ پر استقلال سے چلتا رہے جو سماج نے اپنے لئے مقرر کیا ہو۔ افلاطون نے اپنی ریاست کو عدل پر مبنی کیا، اور "عدل" کرنا اس نے ہر چیز اخلاقِ سیاسی کا سب سے بڑا فرض ثابت کیا۔ ارسطو نے افلاطون کی طرح کوئی خیالی ریاست نہیں بنائی لیکن اخلاقی ترقی اور انسانی فطرت کی پوری نشو و نما اس کے نزدیک بھی ریاست اور سماجی زندگی کی روح تھیں جس ریاست نے اپنے لئے یہ آدرش نہ مقرر کیا ہو وہ ریاست نہیں، اور جو انسان اس فرض سے غافل ہو وہ انسان نہیں۔

عہد وسطیٰ میں جیسا کہ عرض کیا گیا ہے، فرد کی کوئی حیثیت نہیں تھی۔ سماج کا سب سے چھوٹا جزو برادری یا ہم پیشہ لوگوں کی جماعت مانی جاتی تھی، اور سماج خود ان برادریوں کا مجموعہ تھی۔ بذات خود ایک فرد کوئی ہستی نہیں رکھتا تھا۔ اگر تھا کچھ تو اپنی برادری کے ایک جزو کی حیثیت سے۔ زندگی کے ہر پہلو پر برادری کی حکومت تھی۔ تعلیم، اخلاق، پیشہ سب برادری طے کرتی تھی، قانون بھی ان معاملات میں وہی بناتی تھی، مجرم بھی اسے کے سامنے پیش ہوتے تھے۔ اسمیں ان کو کامیابی چاہے نہ ہوئی ہو لیکن اس زمانہ کے لوگوں نے اپنی سماج اور اپنی سماجی زندگی کے لئے بہت سے بلند آدرش بھی مقرر کئے تھے۔ حضرت عیسیٰ کی تعلیم کی پیروی کرنا اور انہیں کی طرح رہنا، یہ ذاتی زندگی کا بہترین طریقہ سمجھا جاتا تھا۔ دنیا میں انہوں نے وہی نظام قائم کرنے کی کوشش کی جو اُنکے خیال میں جنت میں تھا، اور دنیاوی زندگی کو وہ اسی قدر پاک و صاف بنانا چاہتے تھے جیسے آسمان پر فرشتوں کی زندگی تھی، اس لحاظ سے بھی انفرادیت اصولاً ناممکن تھی۔ جو دنیا چھوڑتا اُسے اپنی ذات کو ویسے بھی خدا کی ذات میں غرق کر دینا ہوتا، جو دنیا میں رہتا اُسکا اخلاقی فرض تھا کہ سماج کی خدمت میں اپنی ذات کو بھول جائے۔ رفتہ رفتہ یہ آدرش دھندلے پڑ گئے اور سارا نظام کمزور ہو گیا۔ لوگ اس کے خلاف علانیہ بغاوت کرنے لگے۔ اب سے کوئی ایک سو برس پہلے جو صنعت و حرفت میں انقلاب پیدا ہوا، اس نے ہر چیز کو

اس پیمانہ پر پہنچا دیا کہ زندگی کو بالکل قابو سے نکل جانے کا ڈر پیدا ہوگیا بغیر خود اسکا احساس کئے ہوئے
انیسویں صدی میں جو لوگ سیاسی مسائل پر غور کر رہے تھے، چاہے وہ عالم رہے ہوں یا مدبر، در اصل
اسی معاملہ کو طے کر رہے تھے کہ سماج اور ریاست اپنی بڑھتی ہوئی آبادی اور پھیلتی ہوئی زندگی میں کسی
قسم کا نظام قائم کر سکتی ہیں یا نہیں۔ اٹھارہویں صدی کے انقلاب نے فرانس میں ایک مضبوط ریاست
قائم کر دی تھی۔ مرکزی حکومت میں انقلاب ہوتے رہے لیکن انکے باوجود ریاست کے دخل کا دائرہ
بڑھتا رہا تعلیم، مقامی حکومت، وغیرہ سب قوم نے اپنی مرضی سے اس کے سپرد کر دی۔ جرمنی میں نپولین
کی زیادتیوں نے قومیت کا احساس پیدا کر دیا جسے بعد میں بسمارک نے صحیح طریقہ سے استعمال کر کے جرمن
سامراج قائم کیا۔ کانٹ اور ہیگل کے سیاسی نظریوں کا ہم اگر مقابلہ کریں تو جرمن قوم کے خیالات میں جو
تبدیلی ہوئی ہے وہ ہم پر صاف طور سے ظاہر ہو جائیگی اور جو صورت "ریاست" کے تخیل نے جرمنی
میں اختیار کی ہے وہ بھی ہم کو معلوم ہو جائے گی۔ کانٹ نے جس زمانہ میں اپنی تصانیف لکھیں اُس وقت
جرمنی میں کوئی ایسی ریاست نہ تھی جو لوگوں کے تصور پر اثر کرتی یا جو خدمات ریاست قوم کی کر سکتی ہے
اُنکا نمونہ پیش کرتی۔ اس وجہ سے کانٹ ریاست کو زندگی میں زیادہ اہمیت نہیں دیتا اور اس کی طرف سے
کچھ بدگمانی سی ظاہر کرتا ہے اُس کے خیال میں سماجی زندگی انسان کے لئے ضروری ہے لیکن ریاست
سے بہت ممکن ہے کہ فائدہ کے بہ نسبت نقصان زیادہ پہونچے۔ ہیگل کی آنکھوں کے سامنے پرشا
کی ریاست موجود تھی اور جو اخلاقی اور دنیاوی فائدے پرشا نے جرمن قوم کو پہنچائے تھے ان
سے بھی وہ واقف تھا اسی لئے وہ ریاست کو ایک بہت بلند درجہ دیتا ہے اُس کے نزدیک جب تک
سماج ریاست کی شکل نہ پائے اُسوقت تک اُس میں اور ریاست میں وہی فرق ہے جو انسان کی
مردہ گوشت پوست میں ہے۔ سماج کو ایک ذات، خصوصیت، مقصد، یہ سب چیزیں اسی وقت میسر ہوتی
ہیں جب وہ ایک ریاست بن جائے، ریاست گویا ایک اعلیٰ شخصیت ہے، جو قوم کے آدرش
یا نصب العین اپنی ذات میں رکھتی ہے اور جس کے بغیر قوم ایک گمنام اور بے معنی پریشانیوں کا مجموعہ
ہے۔

ریاست کی تمام قابلیتیں ہیگل کے خیال میں لڑائی کے وقت میں نمایاں ہوتی ہیں۔ سماج اور مختلف افراد جنگ کے زمانہ میں اسی طرح غائب ہو جاتے ہیں جیسے سپاہی کا بدن زرہ بکتر یا وردی میں ریاست ایک "شخص" ایک خیال، ایک مقصد بن جاتی ہے، اس وقت ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہزاروں لاکھوں ہستیاں ایک دل میں دھڑک رہی ہیں۔

جرمن ریاست کو صدیوں کی آرزو نے بنایا، یہ کوئی تعجب نہیں ہے اگر ہیگل نے اُسے اس قدر اہمیت عطا کی۔ انگریزی مصنفوں میں ہوبز کے علاوہ کوئی ایسا شخص ہم کو نہیں ملتا جس نے ریاست کو ہیگل کی طرح "ہمہ اوست" کا درجہ دیا ہو۔ اسی میں ہم دیکھ سکتے ہیں کہ سیاسی نظریے سیاسی ضرورتوں کے کس قدر پابند ہیں۔ انگلستان ایک ایسا ملک ہے جسے دشمنوں کے حملے سے کوئی ڈر نہیں جس میں ایک زبان، ایک نسل کی قومیں ہیں، جسے قدرت نے تجارت کے لئے خاص موقع عطا کیا ہے اور اسلئے انگریزوں کی ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ ریاست کو اپنے معاملات میں دخل دینے سے روکیں۔ یورپ کے ارباب فکر کا عام طور سے یہ بھی خیال ہے کہ انگریزوں کے تخیل میں اتنی بلند پروازی اور اتنی طاقت نہ تھی کہ وہ تجارتی جھگڑوں سے ہٹ کر ریاست کی نازک اور اعلیٰ ہستی کو سمجھ سکیں۔ برخلاف اس کے جرمنی میں تخیل کی کوئی کمزوری نہیں رہی ہے لیکن دشمنوں نے اس کو بہت پامال کیا اور جرمن قوم میں آپس کا بیر بھی بہت رہا ہے۔ اسی لئے ایک ایسی ریاست کی جو دشمن سے مقابلہ کر سکے اور جس میں شامل ہونے سے جرمن قوم کے تمام فرق مٹ جائیں ہر صاحب دل کی آرزو تھی، اور جب اُس کے آنے کا چرچا ہوا تو اس جوش وخروش سے اُسکا استقبال کیا گیا۔

ہیگل کے سیاسی خیالات جن کو "ریاست کا فلسفیانہ نظریہ" بھی کہتے ہیں، دراصل وہی ہیں جو افلاطون اور ارسطو کے خیالات تھے۔ فرق جو ذرا سا پیدا ہو گیا ہے وہ اصول کا نہیں ہے دنیا کی صورت بدل گئی ہے، ریاست کی وسعت میں بہت اضافہ ہو گیا ہے سماج کی ضروریات زیادہ ہو گئی ہیں، مل اور عام طور سے انفرادیت کے حامی ہی صرف ایسے ہیں جو اس خیال کے خلاف ہیں اور جو ریاست کو حقوق اور حیثیت دینا قوم کے افراد یعنی خود قوم کے لئے مضر سمجھتے ہیں۔ ہم کو دیکھنا ہے کہ اُن کی

یہ رائے کہاں تک صحیح ہے۔

انفرادیت کی بحث چھیڑ نا بھی ایک طرح سے اس بات کا دعویٰ کرنا ہے کہ فرد اور قوم کے اغراض میں اختلاف ہو یعنی جس میں ایک کا فائدہ ہے اُس میں دوسرے کا نقصان ہو سکتا ہے، علاوہ اس کے یہ بھی کہ انسان سماج سے الگ بھی کوئی ہستی رکھتا ہے اُس کے کچھ حقوق ہیں جو فطرت نے اُسے عطا کئے ہیں اور اُس کی دینی، اخلاقی اور دنیاوی بہبودی کے لئے ازبس ضروری ہیں۔ اگر ہم مختلف زمانوں میں اس خیال کا پتہ لگائیں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ اس کی اصل بنیاد کیا ہے، یہ لوگوں میں کیسے پیدا ہوا اور یہ کہاں تک صحیح ہے۔

سولھویں صدی میں مذہبی اور سیاسی اختلاف کو جائز ثابت کرنیکے لئے یہ نظریہ پیش کیا گیا تھا کہ سماج اور ریاست کی بنیاد چند معاہدوں پر ہے جو قوم اور بادشاہ، یا قوم اور خدا، یا خدا اور بادشاہ کے درمیان قائم ہیں، اور سیاسی فرائض قوم اسی وقت تک ادا کرنے پر مجبور ہے جبتک کہ دوسرا فریق اُس کی شرطیں پوری کرتا رہے، سترہویں صدی میں اسی معاہدہ کو اور صورت دی گئی، ہوبز اور اسپنوزا نے مختلف ارادوں سے یہ دکھانا چاہا کہ سماج اور ریاست قوم نے آپس میں معاہدہ کرکے بنائی تھی، اور اس معاہدہ سے پہلے ہر شخص آزاد تھا اور ایک نظری حالت میں رہتا تھا۔ اس حالت میں اپنی خواہشوں کو پورا کرنے کے لئے قدرت نے اُسے طاقت بخشی تھی جو کچھ تو وہ اپنی طاقت، جرأت یا سمجھ سے حاصل کر سکتا تھا وہ اس کا گویا حق تھا۔ لیکن یہ زندگی سب کے لئے موزوں نہ تھی، اور اس لئے سب نے مل کر سماج اور ریاست قائم کی جس میں سب کے حقوق برابر تھے، اور اسمیں جان اور مال کی حفاظت پوری طرح سے ہو سکتی تھی۔ اٹھارہویں صدی میں روسو کی تصانیف نے انسان کی اس فطری حالت کو ایک نہایت شاعرانہ ڈھنگ و روپ دیدیا۔ اور اگرچہ اسی کتاب میں جو اُس کی سب سے بڑی سیاسی تصنیف مانی جاتی اُس نے اپنی رائے بالکل بدل دی ہے اور سماجی اور سیاسی زندگی کو فطری زندگی سے بہتر بتایا ہے۔ اس وجہ سے کہ اخلاقی احساس اور اخلاقی ترقی صرف سماجی اور سیاسی زندگی ہی میں ممکن ہے، لیکن پھر بھی فطری حالت اور فطری حقوق کا ڈھنڈورا اُسی طرح سے پٹتا رہا۔ سترہویں صدی کے آخری حصہ میں دو زبردست انقلا

ہوئے، جن میں سے ایک امریکہ کا انگریزوں کے خلاف تھا اور دوسرا فرانسیسی انقلاب، ان دونوں میں انسان کے قدرتی حقوق کا بڑے زور شور سے اعلان کیا گیا۔ ان دونوں انقلابوں کو اس خیال کے پرچار کا عروج کہا جا سکتا ہے۔

قوموں کو آزادی حاصل کرنی تھی اور اس کے لئے انہوں نے بہانے نکالے تھے جب آزادی مل گئی اور ان سیاسی عقیدوں پر ٹھنڈے دل سے غور کیا گیا اس وقت معلوم ہوا کہ یہ سب عقائد بڑی حد تک غلط تھے، اس سے یہ مطلب نہیں کہ آزادی کے لئے جن لوگوں نے جان دی وہ سب جھوٹے اور مکار تھے، اور نہ یہ کہ آزادی حاصل کرنے کا انہیں حق نہیں تھا ہمیں جو کچھ کہنا ہے وہ ان سیاسی نظریوں کے متعلق ہے۔

تاریخ سے یہ تو ضرور ثابت ہو سکتا ہے کہ انسان ایک زمانہ میں بالکل وحشی تھا، لیکن نہ تو یہ زندگی بہت اچھی تھی، اور نہ اُنکے کوئی حقوق" تھے "حق" کا ذکر، جیسا کہ گرین نے لکھا ہے، اسی وقت ہو سکتا ہے جب قانون ہو، اور قانون صرف ریاست یا سماج بنا سکتی ہے، معاہدہ اسی وقت ہو سکتا ہے، اور اسکی پابندی پر لوگ مجبور اُسی حالت میں کئے جاتے ہیں جب ایک سماج یا ریاست موجود ہو اور اُس نے قانون کے ذریعہ سے اسے لازم کر دیا ہو۔ اس لئے تاریخ یا منطق سے فطری حالت یا فطری حقوق کو ثابت کرنا ناممکن ہے بلکہ اس زمانہ کی علم الانسان کی تحقیقات نے تو یہ دکھایا ہے کہ انسان "فطری" حالت میں رسوم اور قوانین کے اندر بالکل جکڑا ہوتا ہے، اور وہ آزادی جو نظریوں نے اُسے فطری حالت میں دی تھی اسے وہ دراصل رفتہ رفتہ حاصل کرتا ہے، جیسے جیسے اُس کے علم کا دائرہ بڑھتا ہے ویسے ویسے وہ اپنی سمجھ سے کام لینے کے قابل ہوتا جاتا ہے۔

اُنیسویں صدی اور اس زمانہ کے لوگ جو انفرادیت کے حامی ہیں وہ اس فطری حالت یا فطری حقوق کا کہیں کوئی ذکر نہیں کرتے اور نہ انہیں ثابت کرنے کی کوئی کوشش کرتے ہیں۔ ہربرٹ اسپنسر کو یہ یقین ہے کہ انسان کو قدرت نے جو قابلیت دی ہے وہ دنیا میں جتنے نظام کی ضرورت ہے اسے قائم رکھنے کے لئے کافی ہے اُسے صرف جان و مال کی حفاظت چاہئے، وہ بھی تعلیم اور تہذیب

رفتہ رفتہ پیدا کردیں گی یعنی ریاستوں میں لڑائیاں نہیں ہوا کریں گی اور تعلیم کی وجہ سے چوری وغیرہ بھی معدوم ہوجائے گی۔ مل ریاست کو اس قدر حقارت سے نہیں دیکھتا جیسے اسپنسر دیکھتا ہے لیکن سماجی زندگی کا مرکز اُس کے نزدیک بھی مختلف افراد اور اُنکی دلچسپیاں ہیں۔ ریاست کا حکومت کے ایک خاص دائرے کے باہر اثر ڈالنا، سماج کا محض ایک تخیل سے زیادہ ہونا، یہ دونو صرف فرد کی آزادی کے لئے بھی خطرناک ہیں۔ چنانچہ لبرلزم کے اصولوں میں سے ایک زمانہ تک یہ بھی رہا ہے کہ ریاست کی بیجا مداخلت سے فرد کو بچانا چاہئے، حالانکہ جس فرد کو وہ بچانا چاہتی تھی وہ بالکل فرضی تھا۔

حقیقت یہ ہے کہ وہ شے جسے لوگ فرد کہتے ہیں بالکل فرضی ہے۔ تاریخ کے لحاظ سے اور نفسیات کے اعتبار سے بھی ہر بچہ جو پیدا ہوتا ہے اپنے ماں باپ کی کچھ خاصیتیں لیکر آتا ہے۔ زندگی کے پندرہ بیس برس وہ اپنی سمجھ سے پوری طرح کام نہیں لے سکتا۔ اس وجہ سے نہیں کہ ریاست یا سماج اسے منع کرتی ہے بلکہ اس وجہ سے کہ خود اُسکی سمجھ کا کافی نشوونما نہیں ہوا ہے۔ اس زمانہ میں اُس کے گرد و پیش جو لوگ ہوتے ہیں انکا اور اُنکے خیالات کا اثر اس پر خود بخود پڑتا رہتا ہے یعنی اگر ریاست اور سماج اس کی کوشش بھی کریں کہ ہر فرد آزاد ہو اور اس کی ترقی میں کسی طرح کی رکاوٹ نہ ہونے پائے تب بھی ہر فرد ویسا ہی رہے گا جیسا اب ہے۔ مادی اور نفسی نقطۂ نظر سے انسان چند طبعی خاصیتوں کا مجموعہ ہے، سماج ان پر صرف ایک حد تک اثر ڈال سکتی ہے۔ مل یہ چاہتا ہے کہ ہر شخص کو اپنے راستہ پر چلنے کی ہر طبیعت کو اپنی خواہش کے مطابق نشوونما پانے کی اجازت ہو۔ لیکن انسان میں نقل کا مادہ موجود ہے، وہ بغیر کسی کے حکم کے خود دوسروں کی پیروی کرتا ہے خود دوسروں کا رنگ ڈھنگ اختیار کرتا ہے دوسری مثال لیجئے، مل نے خیالات کی آزادی پر زور دیا ہے، اور کہتا ہے کہ خیالات کے اختلاف کی وجہ سے لوگوں کو ایک دوسرے پر سختی نہ کرنی چاہئے لیکن واقعہ یہ ہے کہ لوگ خود اختلاف سے ڈرتے ہیں، قدامت پسند لوگ جو عام طور سے تمام سختیوں کے ذمہ دار ہوتے ہیں، اس سے ڈرتے ہیں کہ جس خیال میں وہ زندگی بھر رہے ہیں وہ غلط ثابت ہوجائے گا اور اُنکی روحانی تسکین کا ایک سہارا جاتا رہیگا۔ جو لوگ اُن کی سختیوں سے ڈر جاتے ہیں انکو خود اپنے اوپر اعتماد نہیں ہوتا، اور وہ اکیلے رہ جانے سے

گھبراتے ہیں، یعنی جس بات کو مل سماج کا ظلم سمجھتا ہے وہ دراصل انسان کی فطرت کا ایک جزو ہے جسے بحث اور دلیل دور نہیں کر سکتی ہے۔ انفرادیت کا سارا تخیل جس غلط فہمی پر مبنی ہے وہ یہ ہے کہ افراد اور سماج میں فرق کیا جا سکتا ہے، اس سے پہلے یہ دکھانے کی کوشش کی گئی تھی کہ یہ نظریہ کیونکر پیدا ہوا، اور اس نے تاریخ میں کس طرح سے مختلف صورتیں اختیار کیں، یہ بھی دکھا دیا گیا تھا کہ یہ دعویٰ کہ ریاست اور سماج ایک معاہدہ کا نتیجہ ہیں، بالکل غلط ہے۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ ریاست اور سماج بنائی ہوئی چیزیں نہیں ہیں بلکہ رفتہ رفتہ بنی ہیں اور اس کے سوا اور کوئی نظریہ ممکن نہیں۔ تو یہ بھی ظاہر ہو جائے گا کہ افراد اور سماج میں فرق کرنا اسی طرح غلط ہے جس طرح ایک درخت اور اُس کے پھول پتے اور تنے میں فرق کرنا غلطی ہے۔ مل کی یہ خواہش کہ سماج کی عام رائے یا اُن چند لوگوں کے خیالات جو سماج پر راج کر رہے ہوں، ہر شخص کو دوا کی طرح نہ پلائے جائیں نہایت قابل تعریف ہے اور ایک درد مند دل اور روشن دماغ کی دلیل ہے، لیکن اسے سیاست کا ایک نظریہ قرار دینا مشکل ہے اور جب تک کہ انسان کی طبیعت جیسی ہے ویسی ہی رہے گی اس وقت تک یہ بحث بیکار رہی ہے۔ انسان کو کسی نے کمزور نہیں بنایا، اپنی خامیوں اور کمزوریوں کا ذمہ دار وہ خود ہے۔ مل نے ایک جگہ لکھا ہے کہ

"غیر معمولی ذہانت کے اشخاص صرف آزادی ہی کی فضا میں سانس لے سکتے ہیں۔۔۔
۔۔۔۔ دنیا کا عام میلان یہ رہا ہے کہ متوسط درجہ کے اشخاص کو لوگوں پر امتیاز اور تفوق دیا جائے"

ممکن ہے یہ بالکل صحیح ہو مگر اس کا علاج کیا ہو سکتا ہے؟ دوسری جگہ وہ لکھتا ہے۔

"لوگوں کو فرد کی آزادی فعل میں انفرادی ۔۔۔۔۔۔۔۔ یا اجتماعی حیثیت سے دخل دینے کی صرف ایک صورت ہو سکتی ہے اور وہ آپ اپنی حفاظت کے خیال سے ہے۔۔۔۔ خود اس فرد کی جسمانی یا اخلاقی بہبودی کا عذر کافی دلیل نہیں ہو سکتا۔ جن معاملات کا تعلق صرف اس کی ذات سے ہے، اس میں وہ کامل خود مختار ہے۔"

مل کا خیال ہے کہ اگر سماج اپنی تنگ نظر آنکھیں بند کرے اور اپنے تحمل دماغ سے کام لے تو انسان

اور انسانیت دونوں فائدہ میں رہیں گے لیکن جس صورت میں اُس نے یہ نظریہ پیش کیا ہے اُس پر بہت سے اعتراضات ہو سکتے ہیں۔

(۱) سماج کو کسی فرد کے معاملات میں دخل دینے کا حق صرف اپنی ہی حفاظت کی بنا پر ہو سکتا ہے لیکن اگر ہم انسان کو محض ایک زندہ جسم سے کچھ زیادہ سمجھیں تو حفاظت کے معنی ہم کو بہت وسیع کرنے ہوں گے یعنی ہمیں سماج کو اپنی روحانی حفاظت کا حق بھی دینا ہوگا۔ دنیا میں لوگوں پر اُن کے خیالات کی وجہ سے جو سختیاں کی گئی ہیں اور جن کا ثبوت ہمیں تاریخ کے ہر صفحہ پر ملتا ہے، وہ ہمیشہ دنیاوی یا ذاتی ہی اغراض کے سلسلہ میں نہیں کی گئی ہیں۔ رومن کیتھولک کلیسا مشرکوں اور ملحدوں کو صرف اپنی آمدنی کو بچانے کے خیال سے آگ میں نہیں جلاتا تھا۔ ممکن ہے یہ غرض بھی شامل رہی ہو لیکن اصل وجہ یہ تھی کہ جتنے باغی تھے وہ سب ایک نظام کی مخالفت کر رہے تھے۔ وہ اُسے جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دینا چاہتے تھے۔ یہ نظام صدیوں سے قائم تھا، ہزاروں کو اُس سے دنیاوی فائدہ اور روحانی تسلی مل رہی تھی۔ رومن کیتھولک کلیسا نے جو سزا اپنے باغیوں کے لئے مقرر کی تھی وہ نہایت وحشیانہ تھی، اسی لئے سزا کا جو مقصد تھا وہ پورا نہیں ہو سکا، لیکن اس وجہ سے ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ رومن کیتھولک کلیسا کو اپنے نظام اور اپنے تخیل کی حفاظت کرنے کا حق ہی نہیں تھا۔

(۲) جن افعال کا تعلق سماج سے نہیں اُن میں فرد کو آزاد ہونے کا حق دینا چاہیئے۔ یہاں مل نے اپنے اوپر ایک بہت بڑی ذمہ داری لے لی ہے، کسی فعل کے متعلق یہ ثابت کرنا کہ اُس کا تعلق صرف ایک جزو سے ہے سماج سے نہیں، تقریباً ناممکن ہے، بلکہ یہ کہنا چاہیئے کہ کوئی فرد ایسا فعل نہیں کر سکتا جس کا سماج سے براہ راست کوئی تعلق نہ ہو، بشرطیکہ وہ کسی سماج میں اپنے آپ کو شامل سمجھتا ہو۔ مل کے ذہن میں اگر یہ خیال نہ بیٹھ گیا ہوتا کہ سماج اور افراد کے مقاصد و اغراض میں بنیادی مخالفت ہے تو وہ ہرگز اس قسم کی رائے ظاہر نہ کرتا۔

(۳) جستجو اور دریافت کی اصل وقعت اُسی وقت ہوتی ہے جب وہ انسان کے ذاتی تجربہ سے صحیح ثابت ہوں، خاص طور سے مذہبی اور اخلاقی معاملات میں مل کے اس خیال کی مخالفت کوئی

سمجھدار شخص نہیں کرسکتا، جتنا ہم اس پر غور کرتے ہیں اتنا ہی ہم اس کے او قائل ہوتے جاتے ہیں۔ اگر کوئی کمی ہم محسوس کرتے ہیں تو وہ یہ ہے کہ مل نے بغیر کوئی دلیل پیش کئے یہ طے کر دیا ہے کہ کوئی فرد اپنے ذاتی تجربہ سے ان آدرشوں کو صحیح نہیں پائے گا جو سماج نے اپنے لئے مقرر کئے ہیں یہ غلطی مل کی ذاتی نہیں ہے بلکہ مغربی تہذیب کی عام کمزوری ہے۔ عہد وسطیٰ کی دنیا کے تباہ ہو جانے پر یورپ میں کوئی کوشش ایسی نہیں کی گئی کہ تمام سماج کے لئے کوئی بلند آدرش قائم کیا جائے۔ رومن کیتھولک کلیسا کے ساتھ عیسائی مذہب پر جو تھوڑا بہت عقیدہ لوگوں کو تھا وہ جاتا رہا۔ اس کا ذمہ دار بڑی حد تک رومن کلیسا تھا، پھر بھی ہم یورپ کے علما اور قوم پرست لوگوں کو الزام سے بری نہیں سمجھ سکتے۔

ہر شخص کو اپنے عقیدے اپنے ذاتی تجربہ سے ثابت کرنی چاہئیں۔ لیکن نہ مل نے یہ محسوس کیا اور نہ مغربی تہذیب نے اسکا کافی خیال رکھا کہ سماجی زندگی بغیر مذہب اور عقیدہ کے بے معنی اور بے مقصد ہو جاتی ہے۔ جہاں مل نے ہر شخص کو خود مختار رہنے کی تعلیم دی ہے وہاں اُسے یہ بھی چاہئے تھا کہ اس خود مختاری کا کوئی انجام بھی قرار دیتا۔ وہ لکھتا ہے کہ سب سے اعلیٰ اور اہم اصول جس کے لئے تمام دلائل ان صفحات میں بیان کئے گئے ہیں وہ یہ ہے کہ انسانی ترقی کے لئے ہر قسم کی خیالی اور عملی اختلافات کو جاری رکھنا نہایت ضروری اور اہم ہے۔" اس کی تائید ہم بڑی خوشی سے کرتے ہیں لیکن اگر ہم کو یہ بھی بتا دیا جاتا کہ چلنے والے کو کہاں جانا چاہئے تو ہم بہت زیادہ شکر گزار ہوتے۔

---

اگر ہم ان تمام کوششوں کو جو دنیا میں لوگوں نے اپنی ترقی و بہتری کے لئے کی ہیں ایک فقرہ میں بیان کرنا چاہیں تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ تمام کوششیں آزادی حاصل کرنے کے لئے کی گئی ہیں لوگوں نے اس کے نام الگ الگ رکھ لئے ہیں۔ اکثر ظاہر طور پر معلوم ہوتا ہے کہ وہ آزادی کے دشمن ہیں لیکن جو پردے اس پر ڈالے گئے ہیں اگر ہم انہیں ہٹا کر دیکھیں تو ہمیں سوائے آزادی کی کوشش کے اور کچھ نظر نہ آئے گا۔ ہندوستان جیسے ملک میں بھی، جہاں جتنا بھی لوگوں کو کھلتا ہے، ہر طرف

آزادی کی کوشش جاری ہے۔ فرق اگر ہے تو یہ کہ ہمارے یہاں سیاسی آزادی کو اتنی اہمیت نہیں دیجاتی۔ ہماری توجہ مذہب کی طرف زیادہ ہے، اگرچہ مذہب کے جو معنی لئے گئے ہیں انمیں کچھ اختلاف کی گنجایش ہے۔ آج کل مسلمانوں کے نزدیک آزادی حاصل کرنا یا تو اپنی طبیعت میں ایسا اعتدال یا اتنی قناعت پیدا کرنا ہے کہ دنیاوی لذتوں کی کشمکش سے نجات ملجائے، یا پھر دنیا کو ایسا چھوڑ دینا کہ وہ انکے پھندوں میں نہ پھنسا سکے۔ ہندوؤں نے بھی آزادی کے معنی تقریباً یہی سمجھے ہیں لیکن انہوں نے فلسفہ اور تخیل سے زیادہ کام لیا ہے، انکے یہاں کوئی ایسا خدا نہیں ہے جس کے احکام کی پابندی انہیں آزادی دلا سکے، نہ کوئی یوم حساب ہے جس میں تمام گناہ معاف ہو جائیں۔ جبتک انسان آزاد نہ ہو وہ دنیا اور زندگی کی تمام مصیبتیں جھیلتا رہے گا، اُسے آنند اُسی وقت مل سکتا ہے جب وہ ہستی کی تمام پہیلیاں بوجھ لے، اور اس جال سے جس میں وہ پھنسا ہوا مچھلی کی طرح تڑپ رہا ہے، نکل کر آزاد ہو جائے۔

یورپ میں آزادی کے بالکل دوسرے معنی لئے گئے ہیں، اس مسئلہ میں اگر کوئی مشابہت ایشیائی اور یورپی تخیل میں پائی جاتی ہے تو ایک حد تک عہد وسطیٰ میں ہے۔ آزادی کو اُس زمانہ میں وہ تنگ سیاسی جامہ نہیں پہنایا گیا جس میں ہم اُسے بعد کے زمانہ میں دیکھتے ہیں، مذہب، اخلاق اور فلسفہ کو اُس میں بہت زیادہ دخل تھا۔ جو شخص راہب بنکر اپنے آپ کو ایک خانقاہ میں بند کر لیتا تھا اسے بھی یقین تھا کہ اسے اس سے اصل آزادی حاصل ہوگی۔ یورپ کے عہد جدید میں جس آزادی پر بحث ہوتی ہے وہ بالکل دوسری چیز ہے، اسکا آغاز دوسرے طریقہ سے ہوا اور مقصد بالکل جداگانہ تھا۔

عہد وسطیٰ میں قانون پر بہت زور دیا جاتا تھا ہر بات کا ثبوت، ہر فعل کا جائز ناجائز ہو کسی قانون کے مطابق طے پاتا، ہر شخص علاوہ جسم و جان کے ایک قانونی ہستی بھی رکھتا تھا جس کے مطابق اُسے چلنا ہوتا تھا۔ اس لحاظ سے اُس پر جہاں بہت سے فرائض اور قیود عاید تھے وہاں بہت سی چیزوں کی اجازت بھی تھی، جن باتوں کی اُسے اجازت تھی، جو حقوق اسے سماج یا ریاست یا رسم و رواج نے دئے تھے وہ اُس کی "آزادیاں" کہلاتی تھیں، یہ حقوق مملوکہ اشیا کی طرح چھینے، جبر لئے اور دئے جا سکتے تھے، اس کی مثال تو شاید ہی ملے کہ کسی ایک شخص کو خاص "آزادیاں" دی گئی ہوں،

کیونکہ عہد وسطیٰ کے تخیل میں فرد کوئی حیثیت نہیں رکھتا تھا۔ لیکن ایک جماعت یا ایک برادری کے رکن کی حیثیت سے ہر شخص کی اپنی "آزادیاں" تھیں، زیادہ تر جن "آزادیوں" کا ذکر تاریخ میں آتا ہے وہ شہروں اور میونسپلٹیوں کی ہیں، لیکن اُس زمانہ کے بہت سے کاغذات موجود ہیں جن سے عام لوگوں کی آزادیوں کا ثبوت بھی مل سکتا ہے۔ عہد وسطیٰ کی آزادی اُس زمانہ کے نظام کے ساتھ رخصت ہو گئی مذہبی جنگوں نے اس ضرورت کو ثابت کر دیا کہ آزادی کو کوئی اور صورت دینی چاہیئے، کیونکہ اس زمانہ کے تخیل میں شک، بحث اور اختلاف کے برداشت کرنے کی طاقت نہیں تھی۔ یورپ کی موجودہ آزادی ان مذہبی جنگوں کا براہ راست نتیجہ نہیں کہی جا سکتی، لیکن ان لڑائیوں نے موجودہ زمانہ کے خیالات کا راستہ بہت کچھ صاف کیا ہے، اور افراد کی آزادی کو ممکن بنا دیا ہے۔

انگریزی سیاسی خیالات میں ہم آزادی کے تخیل کا نشو و نما بہت اچھی طرح سے دیکھ سکتے ہیں۔ سترہویں صدی کے شروع میں سر ایڈورڈ کوک آزادی کو ایک قانونی حق سمجھتا ہے، اور جیمز اول اور پارلیمنٹ کے درمیان جو جھگڑے ہوتے ہیں ان میں وہ "قانون عام[1]" کو پارلیمنٹ کے دعووں کے ثبوت میں پیش کرتا ہے۔ بادشاہ اور رعایا میں اب تک قانونی بحث کبھی نہیں ہوئی تھی۔ بحث جب شروع ہوئی تو لوگوں نے محسوس کیا کہ عہد وسطیٰ کا تخیل اس قدر لچکدار اور مبہم ہے کہ اس کے مطابق کسی قسم کا فیصلہ کرنا ناممکن ہے اور لڑائی کے سوا انکے لئے اور کوئی چارہ باقی نہ رہا۔ علاوہ سیاسی جھگڑوں کے فساد کا ایک اور ذریعہ پیدا ہو گیا اور وہ مذہبی اختلاف تھا، چنانچہ جن لوگوں نے بادشاہ کو قتل کر کے اپنی جمہوریت قائم کی تھی انہوں نے دراصل اپنے مذہب کو بچانے کے لئے تلوار اٹھائی تھی۔ چارلس دوم کی حکومت عیاشی میں گذر گئی۔ یہ زمانہ خاص سیاسی تنزل تھا، اور وہی لوگ جن کے باپ دادوں نے آزادی کے لئے جان دی تھی، درباروں اور خوشامد میں ڈوب گئے، علاوہ ان لوگوں کے نکمہ پن کے چارلس

---

[1] انگریزی قانون کے انیسویں صدی کے قانونی سدھار تک، دو حصے تھے، ایک قانون غیر موضوعہ کہلاتا تھا اور دوسرا "قانون موضوعہ"۔ قانون عام وہ رسوم و ضوابط تھے جو قوم میں پہلے سے چلے آتے تھے اور جنہیں انگلستان کے ججوں نے رفتہ رفتہ بہت وسیع اور مفید بنا دیا ہے "قانون موضوعہ"، انگریزی قانون کا دوسرا حصہ[illegible]

دوم کی چالاکی بھی اس کی ایک بڑی حد تک ذمہ دار ہے۔ کیونکہ اُس نے طے کر لیا تھا کہ اپنی زندگی بھر کوئی ایسی حرکت نہ کریگا جس سے مخالفت پیدا ہو۔ اُس نے دربار کو عیاشی میں پھنسا دیا، اور ملک میں ملکی معاملات کی طرف سے عام بے توجہی پھیلا دی۔ لیکن اُسکا بھائی جو اُس کے بعد تخت پر بیٹھا، بالکل دوسری طبیعت کا آدمی تھا، وہی قوم جو بیس برس سے سو رہی تھی ایکبارگی جاگ اُٹھی۔ بادشاہ کو ملک سے بھاگنا پڑا، اور بغیر ایک قطرہ خون گرائے ہوئے اُس کی جگہ پر ولیم سوم تخت نشین ہو گیا۔

ان واقعات سے ہمیں چنداں بحث نہیں۔ اس زمانہ میں، اُس جماعت کی طرف سے جس نے انقلاب کرایا تھا "کتاب الحکومت" کے نام سے ایک کتاب شائع کرائی گئی جس کا انگلستان کے باہر بھی بہت اثر رہا۔ اس کتاب کے مصنف لاک نے بادشاہ کی معزولی کو جائز ثابت کرنے کیلئے معاہدہ کا نظریہ پیش کیا، اور یہ دعوےٰ کیا کہ حکومت کی اطاعت رعایا پر اُسی وقت تک لازم ہے جبتک کہ حکومت قابل برداشت رہے، اور بادشاہ اُس معاہدے کو نہ توڑے جو اُس کے اور قوم کے درمیان شروع میں ہوا تھا۔

اس سے پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ معاہدہ کا نظریہ بالکل غلط ہے۔ لیکن لاک کی کتاب انگلستان میں سب سے بڑی سیاسی جماعت "وِگز" کے لئے بہت عرصہ تک ایک سیاسی انجیل کا کام دیتی رہی جب تک یہ ثابت نہ ہوا کہ معاہدہ کا نظریہ واقعات اور عقل کے خلاف ہے، اس خیال نے ہر آزادی پسند انگریز کے دل میں جگہ کر لی تھی۔

اس کے ساتھ قانون دانوں کے سیاسی نظریے بھی اثر کرتے رہے۔ آزادی فرد کی حفاظت کرنے اور پارلیمنٹ کی عزت رکھنے کے لئے انگلستان کا قانون عام پیش کیا گیا تھا۔ اُس کے بعد پارلیمنٹ نے ۱۶۷۹ء میں "قانون[1] تحقیقات محبوس" جاری کر کے اس خیال کو اور مضبوط کر دیا کہ انگریزوں کی آزادی

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۴۳) وہ حصہ تھا جو پارلیمنٹ نے ملک کی ضروریات کو دیکھکر خاص طور سے بنایا تھا۔ پارلیمنٹ نے قانون بنانا سولھویں صدی میں شروع کیا۔ اس سے پہلے قانون عام کے مطابق فیصلہ ہوتا تھا۔

[1] ایک قانون ہے جس کے مطابق کوئی قیدی بغیر قانونی تفتیش و تحقیق کے جیل میں ایک خاص مدت سے زیادہ نہیں رکھا جا سکتا۔

اسکے ملک کے قوانین کا ایک حصہ ہے اور اس لئے کوئی انگریز غلام ہو سکتا ہے نہ کسی اور طرح اپنی آزادی کھو سکتا ہے۔ "آزادی میرا پیدائشی حق ہے" اس نظریہ کا دعوے اسی پر مبنی ہے انگریزی قانون میں افراد کو حکومت کی زبردستی اور ظلم سے بچانے کے لئے بھی خاص انتظام ہے اور چونکہ قانون کے وہ حصے جن کی امداد انگلستان کا ہر باشندہ اپنی آزادی کی حفاظت کے لئے طلب کر سکتا ہے، پارلیمنٹ کے بنائے ہوئے نہیں بلکہ "قانون عام" میں پہلے سے موجود ہیں، اس لئے یہ خیال اور زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے۔

۱۶۸۸ء کے انقلاب کے بعد سے حکومت میں کوئی ایسی خرابی باقی نہیں رہی تھی جس سے قوم کو کوئی خاص تکلیف پہونچتی، لیکن مذہبی اختلاف ہمیشہ باقی رہا اور انگریزی کلیسا کے خلاف برابر بغاوتیں ہوتی رہیں، چونکہ کلیسا کے سرداروں اور عام طور سے خود قوم میں اتنی روشن خیالی نہ تھی کہ اختلاف کو جائز سمجھیں اور باغیوں کے ساتھ بہت اچھا برتاؤ کریں اس وجہ سے انگلستان میں ہمیشہ ایک نہ ایک فرقہ موجود رہا جسے حکومت سے شکایت رہی۔ ہربرٹ اسپنسر اگر حکومت سے اور سرکاری ملازموں سے خفا ہے تو اس لئے کہ اسکی پیدائش ایک ایسے خاندان میں ہوئی تھی جس کی حکومت اور کلیسا سے پرانی عداوت تھی۔

اگر اس تاریخی نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو مل اور اسپنسر کی انفرادیت اور ان دونوں کا آزادی کا تخیل بہت آسانی سے سمجھ میں آسکتا ہے۔ ذاتی آزادی کی لوگوں کو عادت پڑ گئی تھی، قانون اور تاریخ نے اس خیال کو دل میں اور بٹھا دیا تھا۔ مل کے زمانہ میں ریاست اور حکومت میں وہ روشن خیالی نہیں پیدا ہوئی تھی جو اُس وقت کی علمی ترقی کا تقاضا تھا، اور چونکہ وہ آزادی جس کی اسے خواہش تھی، ایسی نہ تھی جو کوئی حکومت دے سکے، بلکہ ایسی تھی کہ ہر حکومت اُسے چھین سکے، اس لئے وہ آزادی اس میں سمجھتا ہے کہ حکومت اور سماج ہر فرد کو اُس کے حال پر چھوڑ دیں۔

انگلستان کے علاوہ آزادی کو یہ قانونی صورت کہیں نہیں دی گئی ہے، اور انفرادیت کے حامی بھی انگلستان کے باہر مشکل سے ملتے ہیں۔ اب ہم کو یہ دیکھنا ہے کہ آزادی کا یہ تخیل کس قدر

وقعت رکھتا ہے۔

تخیل تو دراصل اسے کہنا نہ چاہئے، کیونکہ اس کے بنانے میں تخیل سے بالکل کام نہیں لیا گیا بلکہ یہ ایک پودا ہے جو خود بخود پیدا ہو گیا اور بعد میں لوگوں نے اُس کے پھل اور پھول کو پسند کیا۔ اگر ہم اس کا آزادی کے دوسرے نظریوں سے مقابلہ کریں تو اس کی سب سے بڑی کمزوری یہی معلوم ہوتی ہے کہ اس کی حمایت میں کوئی فلسفیانہ دلیل نہیں پیش کیجاسکتی۔ محض عملی نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو اس کے فائدے بہت ہیں، اور انگریز اپنی آزادی پر فخر اسی وجہ سے کرتے ہیں کہ اُسکے فائدے گن گن کر بتانا ممکن ہے لیکن کامیابی ہی کسی چیز کی خوبی کی دلیل پوری نہیں ہے جسے یہ خاص قسم کی آزادی ناپسند ہو وہ یہ کہہ سکتا ہے کہ یہ بالکل بیکار چیز ہے۔ اور اس میں وہ زیادہ غلطی پر نہ ہوگا۔

ارسطو کہتا ہے "ہر ریاست کسی نہ کسی قسم کی جماعت ہوتی ہے، اور ہر جماعت کسی خاص فائدہ کے لئے بنائی جاتی ہے۔ . . . لیکن اگر ہر جماعت کا مقصد کوئی بھلائی ہوتا ہے تو ریاست یا سیاسی جماعت کو جو سب سے اعلیٰ درجہ رکھتی ہے، اور جس میں اور سب جماعتیں شامل ہیں، سب سے زیادہ بلند مقصد رکھنا چاہئے"۔ ریاست کا فلسفیانہ نظریہ جس کے بانی ارسطو اور افلاطون ہیں اور عہد جدید کے بڑے حامی فرانس میں روسو، جرمنی میں ہیگل اور ایک حد تک کانٹ اور انگلستان میں گرین اور بوسانکے ہیں، آزادی کی اصل اور اس کے مقصد کو سمجھتا ہے یعنی اُس کے نزدیک وہ شخص جسے ریاست کے ظلم سے کوئی ڈر نہ ہو اُس وقت تک ہرگز آزاد نہیں جب تک وہ سیاسی اور سماجی زندگی کے اصل مقصد سے غافل ہے اور صرف اپنی فکر میں پڑا ہے۔ آزادی اُسے اسی وقت مل سکتی ہے۔ جب وہ اپنے فرائض سے پوری طرح واقف ہو اور اُنکے ادا کرنے میں اپنی بھلائی سمجھے۔ مل نے فرد کو آزادی اسی وجہ سے دلائی ہے تاکہ وہ پوری طرح سے ترقی کر سکے، لیکن اُس نے ہر فرد کو اس قدر خود مختار بنا دیا، کہ اس کی آزادی کا کوئی عام مقصد نہیں رہتا۔ مل اس کے جواب میں کہتا ہے کہ "کوئی پروا نہیں، بلکہ یہ بہت اچھا ہے۔ اس طرح سماج کو اسکا موقع نہیں ملے گا کہ وہ لوگوں کو اپنے خیالات پر ایمان لانے کے لئے مجبور کرے" مل کا یہ جواب بظاہر بہت خوشنما اور

صحیح معلوم ہوتا ہے لیکن اس میں دو غلطیاں ہیں۔ مِل نے بغیر اس بات کو ثابت کئے ہوئے پہلے سے فرض کر لیا ہے کہ انسان کو اگر آزادی دیدی جائے تو اُسے وہ خود بہترین طور پر استعمال کر سکے گا، اور اس کے لئے اُسے سماج یا ریاست کی کسی قسم کی امداد کی ضرورت نہیں۔ دوسرے یہ کہ اگر سماج یا ریاست اپنے لئے کوئی آدرش یا نصب العین مقرر کرے تو وہ خود بخود ظلم اور زبردستی کا ذریعہ بن جائے گا، اور اس لئے انہیں بالکل خاموش الگ کھڑے رہنا چاہئے۔

ارسطو کہتا ہے "اس بات کا ثبوت، کہ ریاست ایک فطری چیز ہے اور فرد پر سبقت رکھتی ہے، یہ ہے کہ انسان، اگر وہ بالکل اکیلا رہے تو اپنی ضروریات پوری نہیں کر سکتا، اور اپنے لئے وہ کافی نہیں اس واسطے اُسکا اور سماج کا تعلق جزو کا اور کل کا ہے۔ لیکن جو سماج میں نہیں رہ سکتا، جسے اپنی جسمانی اور روحانی ضروریات پوری کرنے کے لئے کسی دوسرے کی ضرورت نہیں، وہ یا تو محض جانور ہے یا دیوتا۔ ریاست کا وہ جزو نہیں بن سکتا۔ ہر شخص میں سماجی زندگی کی خواہش موجود ہے ۔ ۔ ۔ " محض پرانے زمانہ کی منطق نہیں بلکہ آج کل نفسیات نے دریافت کیا ہے کہ انسان کی طبیعت میں اپنے ہم جنس کے ساتھ رہنے کی خاص ضرورت پائی جاتی ہے۔ یہی خواہش شہروں کو ضرورت سے زیادہ باشندوں سے بھر دیتی ہے۔ یہی لوگوں کو شام کے وقت سیر کرنے کو لیجاتی ہے۔ اسی ضرورت کے پورے کرنے کے لئے ریاست بنی تھی اور اسیوجہ سے وہ ریاستیں بھی جن میں ظلم ہوتا ہے قائم رہتی ہیں۔ انسان کسی چیز سے اتنا نہیں ڈرتا جتنا تنہائی سے۔ مگر جب انسان اپنی ضرورت سے سماج میں شریک ہوتا ہے اور اُس میں شامل رہتا ہے تو اُسے ایسی خاص آزادی مانگنے کا کیا حق ہے؟ اور اگر یہ آزادی اُسے مل بھی گئی تو کیا وہ اُسے بہترین طور پر استعمال کر سکے گا؟ اگر سماج کوئی ظلم اور زبردستی نہ بھی کرے، کیا یہ کسی کی ہمت کا کافی امتحان نہیں ہے کہ اُسکے چاروں طرف جو لوگ ہیں، جن سے مل جل کر رہنا اُس کی ایک ذاتی ضرورت ہے، اُس کی رائے کے خلاف ہیں؟ اُس کی حرکتوں سے انہیں خفگی نہ ہوئی تو تکلیف پہونچے گی۔ مِل کی دلی خواہش ہے کہ سچائی کی جستجو ہمیشہ جاری رہے۔ اس سے بھی انکار کرنا ناممکن ہے کہ شخصیت کا ترقی

سے بہت گہرا تعلق ہے، اور وہی قوم نشو ونما پا سکتی ہے جسے شخصیت کا اور اپنے افراد کی آزادی کا خیال ہو۔ تاریخ سے اسکا ثبوت ضرور ملتا ہے کہ عام رائے اور سماج اکثر شخصیتوں کی دشمن رہی ہے لیکن اس کے ساتھ ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ دنیا کی جو عظیم الشان شخصیتیں مانی جاتی ہیں انہیں اپنی سماج سے بہت مدد بھی ملی ہے، اور انکے کارناموں میں ایک بہت بڑا حصہ اُن کی سماج کا ہے جو کچھ انہوں نے کیا، وہ اُن کی سماج کی چھپی ہوئی آرزو تھی، جو کچھ انہوں نے کہا اُس کے سُننے کے لوگ پہلے سے مشتاق تھے۔ کبھی کبھی ایسا بھی ضرور ہوا ہے کہ سماج نے، یا اُن لوگوں نے جو سماج پر راج کر رہے تھے، اپنے یہاں شخصیتوں کے پیدا ہونے کا موقع نہیں دیا یا اگر کوئی شخصیت پیدا ہوگئی تو اُسے اپنا اثر ڈالنے سے روکا، لیکن ایسا نسبتاً کم ہوا ہے۔ رومن کلیسا اپنی تنگ نظری اور ظلم کے لئے مشہور ہے۔ مگر اُس میں بہت سی شخصیتیں پیدا ہوئیں جن کے سامنے اس نے اپنا سر جھکایا اور جن کی ہستی سے اس نے پورا فائدہ اٹھایا۔ سختی وہ اسی وقت کرتا تھا جب اسے اپنا مذہبی اور کلیسائی نظام خطرہ میں نظر آتا تھا اور اس معاملہ میں اُس کے مخالف جتنے یورپ میں پیدا ہوئے کچھ کم نہ تھے۔ ہم اگر اس زمانہ کی آزادی دیکھکر رومن کلیسا کے افعال سے ناپسندیدگی کا اظہار کرتے ہیں تو ہمیں یاد رکھنا چاہئے کہ وہ اُس وقت کے خیالات کے مطابق چل رہا تھا، اور جو خامیاں اُس میں تھیں وہ عام طور سے اُس زمانہ کی سماج میں اور شخصیتوں میں تھیں۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ معلوم ہوگا کہ یورپ کو چھوڑ کر دنیا کے اور حصوں میں سماج نے اپنے لئے ایک آدرش یا نصب العین مقرر کر لیا ہے، اور جو شخصیتیں اُسے اس خاص راستہ پر چلنے دیتی ہیں اُنکی وہ پوری عزت کرتی ہے۔ جن شخصیتوں کی کوشش ہوتی ہے کہ پرانی دنیا کے بجائے ایک نئی دنیا اپنے دل کی آرزوؤں کے مطابق بنائیں، اُن کی سخت مخالفت ہوتی ہے، اور اُن پر اکثر ظلم بھی کیا جاتا ہے۔ مسلمانوں میں صوفیاء نے بہت سے ایسے عقائد کا پرچار کیا ہے جنہیں قرآن مجید کی تعلیم میں شمار کرنا مشکل ہوگا، لیکن ان پر عام طور سے قوم مہربان رہی۔ صوفیاء کے سوا مسلمانوں میں بہت سے فرقے پیدا ہوئے جن کی تعلیم سے اسلام کو کسی قسم کا نقصان نہیں

پہونچ سکتا تھا لیکن انکے ساتھ بہت ظالمانہ برتاؤ کیا گیا، صرف اس وجہ سے کہ بجائے مسلمانوں کی رہبری کرنے کے انہوں نے اسلام پر بیجا نکتہ چینی اور اس کے اصول میں بے جا اضافہ کرنا چاہا

مل کو سماج اور فرد، عام انسان اور خاص شخصیتوں میں جو بنیادی اور ایک حد تک لاعلاج مخالفت اور عداوت نظر آتی ہے وہ زیادہ تر "مایا" ہے: سماج کو زندہ رہنے اور اپنی زندگی کو سرسبز و شاداب رکھنے کے لئے شخصیتوں کی ضرورت ہے شخصیتیں سماج کے آدرشوں کو اس کی نظر کے سامنے وضاحت کے ساتھ رکھتے، سماج کی دنیاوی اور روحانی ترقی پر مہر لگانے اور اسے سماجی تہذیب کا جزو بنانے کے لئے ضروری ہیں۔ سرسری نظر ڈالنے سے تاریخ کچھ یہی دکھائے تمدن اور تہذیب کا راز اسی میں ہے کہ سماج شخصیتوں سے محبت کرے اور شخصیتیں سماج کی خدمت کریں۔

---

# ایک سچا افسانہ

وسط یورپ کے ایک مشہور شہر میں ہندوستان کے چند نوجوان مسلمان تعلیم پاتے ہیں۔ جوانی کا جوش و خروش، بڑھے ہوئے ارادے، بلند خیالات، ایک زندہ قوم کی مثال ان سب باتوں کا مجموعی اثر یہ ہے کہ ان لوگوں نے اپنی آئندہ زندگی کو ملک و ملت کی خدمت میں صرف کرنے کا قصد کر لیا ہے۔ چونکہ سب کے سب علمی مذاق رکھتے ہیں۔ اس لئے انہوں نے اپنا مقصد زندگی یہ قرار دیا ہے کہ ہندوستانیوں خصوصاً مسلمانوں کو یورپ کی ذہنی غلامی سے نجات دلائیں۔ انہیں احساس ہے کہ یورپ نے اپنے علوم کی بیڑیاں خود اُنکے پیروں میں بھی ڈالدی ہیں لیکن وہ جانتے ہیں کہ ان بیڑیوں میں جو لوہا لگا ہے وہ بجائے خود بہت مفید چیز ہے اور اگر کسی میں ہمت و جرات ہو اور توفیق الٰہی اسکا ساتھ دے تو وہ ان بیڑیوں کو گلا کر تیز تلوار بنا سکتا ہے جو دشمنوں کے دل میں ڈر اور دوستوں کے دل میں عزت و احترام پیدا کرتی ہے۔ عقل سلیم نے انہیں بتایا ہے کہ اگر اُنکے ایک ہاتھ میں مشرقی تمدن کی ڈھال اور دوسرے ہاتھ میں مغربی تہذیب کی تلوار ہو تو وہ دنیا کی ساری قوموں سے پکار کر کہہ سکتے ہیں کہ اگر تمہارے دل میں بدی ہے تو آؤ یہ تلوار تمہیں برباد کر دے گی، اور یہ ڈھال ہمیں بچائے گی لیکن اگر تمہاری نیت نیک ہے تو ہم اس تیغ کو نیام میں اور اس سپر کو دوش پر رکھ لیتے ہیں۔ چلو صلح اور آشتی کی راہ پر۔ دیکھیں کون بڑھ کر قدم رکھتا ہے۔

---

یہ ہمتیں اور یہ ارادے ہیں اُن نوجوانوں کے۔ مگر دنیا میں بڑے کام کرنے کے لئے محض ہمت اور ارادہ کافی نہیں جب تک تجربہ اور معلومات، دانائی اور تدبیر، احتیاط اور استقلال شریک کار نہ ہوں۔ ظاہر ہے کہ یہ صفات نوجوانوں کو نصیب نہیں۔ یہ اس پیر دانشمند کے حصے میں آتی ہیں جس کی رگوں میں خون کی گردش معتدل ہو چکی ہو اور جس کی سیرت میں ذہنی قوتیں امتزاج پا چکی ہوں۔ ان نوجوان سپاہیوں

کو تلاش ہے ایک پیر مرد کی جو انکا سپہ سالار بنے۔ یہ ایسا سوار چاہتے ہیں جس نے مشرق و مغرب کے درمیان کی دشوار گزار گھاٹیوں کو طے کیا ہے۔ اور دونوں میدانوں میں داد شجاعت دی ہے جس نے رن دیکھے ہیں اور معرکے جیتے ہیں، جس نے سختیاں جھیلی ہیں اور مشکلوں پر فتح پائی ہے۔ یہ لوگ چشم تصور سے ہندوستان کے تمام سربرآوردہ مسلمانوں کو دیکھتے ہیں مگر کوئی انکے کام کا نظر نہیں آتا۔

---

ایک دن خبر آتی ہے کہ ایک قریب کے شہر میں ہندوستان سے ایک مسیحا نفس حکیم آرہا ہے۔ یہ نوجوان امید و بیم کی کشمکش دل میں لئے ہوئے اُس کے پاس حاضر ہوتے ہیں۔ یہ منظر جہاں ولولہ شباب و دبدبہ پیری کے آگے سر نیاز خم کرتا ہے دیکھنے کے قابل ہے۔ پہلی نظر امید دلاتی ہے کہ جس رہنما کی انہیں تلاش تھی وہ مل گیا ہے اور پہلی گفتگو اس امید کو یقین سے بدل دیتی ہے۔ وہ انکے خیالات کو غور و فکر اور شفقت و محبت سے سنتا ہے اور گنے ہوئے الفاظ میں اپنے تُلے فقروں میں ایسا جواب دیتا ہے کہ انکا دھندلا تخیل ایک واضح اور روشن نصب العین کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ انکی آنکھوں سے ناتجربہ کاری کے پردے ہٹ جاتے ہیں، اور راہ عمل صاف نظر آنے لگتی ہے۔ وہ ان سے کہتا ہے کہ چلو میرے ساتھ دہلی کی ایک تعلیمگاہ میں کام کرو جو تمہارے اصول کے مطابق چل رہی ہے وہاں تمہارے لئے مال و دولت اور جاہ و حشم نہیں ہے مگر خدا کی خوشنودی اور وہ مسرت جو خلق کی سچی اور خاموش خدمت سے ہوتی ہے موجود ہے۔ نوجوانوں کے دل میں اس پیر روشن ضمیر کو دیکھ کر اور اس کی گفتگو سن کر عجیب جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ جوش کا طوفان اٹھتا ہے لیکن اسکی متانت و وقار کی چٹان سے ٹکرا کر نشیب میں گرتا ہے اور عزم و استقلال کا دریا بن کر خاموشی مگر تیزی سے بہنے لگتا ہے۔ نعرہ ہائے تحسین لب تک آتے ہیں لیکن اس کی پرسکون شخصیت کے اثر سے خدمت و عمل کا عہد بن کر زبان سے نکلتے ہیں۔ نوجوانوں کے لئے یہ بالکل نیا احساس ہے۔ اسے وہی سمجھ سکتا ہے جسے اس پیکر وقار کی صحبت کا فیض حاصل ہوا ہے۔ یہی اس بے نظیر شخصیت کے اثر و نفوذ کا راز ہے جسے دنیا چشم حیرت سے دیکھتی ہے۔

## خلقش بہ اتفاق تمامت جہاں گرفت

---

اس سچے افسانے کا دوسرا منظر وہ ہے جن نوجوانوں کو آپنے مغرب کے طلسمات میں مسحور دیکھا تھا وہ اب سرزمین مشرق کے حقیقت زار میں ہیں۔ یہاں پہونچکر انہیں نصب العین اور واقعات کا وہ متفاوت نظر آتا ہے جو سب نوجوانوں کے لئے شدید روحانی صدمے کا باعث ہوا کرتا ہے۔ وہ دیکھتے ہیں کہ وہ جس قوم کی خدمت کرنا چاہتے ہیں اُس کی بے مرکزی اور اُسکا انتشار حد سے گزر گیا ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ وہ ذہنی اور سیاسی آزادی کی عاشق ہے لیکن حصول آزادی کے طریقے کے متعلق کوئی متفقہ رائے قائم نہیں کر سکتی۔ اُس کی ہمتیں بظاہر اتنی پست ہیں کہ وہ ترقی کے نام سے ڈرتی ہے۔ اس کو پچھلے پچاس سال میں اُس کے رہنماؤں نے دنیاوی قوتوں کا سہارا ڈھونڈنے کا اسقدر عادی بنا دیا ہے کہ نہ اُسے خدا پر توکل رہا ہے نہ اپنی قوت بازو پر بھروسہ۔ یہ نوجوان اُس تعلیمگاہ کو جس کی ترقی کی کوشش میں انہیں اپنی عمر صرف کرنا ہے اس حال میں پاتے ہیں کہ نہ اُس کے پاس اپنی عمارت ہے نہ سرمایہ نہ ساز ہے نہ سامان۔ بس چند اللہ کے بندے جو ہمت کے پورے اور ارادے کے پکے ہیں جمع ہیں کہ اپنی عمر کا ایک حصہ تحصیل علم میں اس طریقہ سے گزاریں کہ دنیا کو جانیں اور اسکے مالک کو پہچانیں، اللہ کے حقوق اور بندوں کے حقوق سے واقف ہوں، اپنے قدیم تمدن کی اجتماعی زندگی میں مضبوطی سے جڑ پکڑیں اور بقدر ضرورت اس میں جدید تمدن کا پیوند لگائیں۔ کوئی مفید پیشہ سیکھیں اور اپنی آئندہ زندگی اس پیشے میں اس طرح گزاریں کہ مقصود اصلی قوم کی فلاح و بہبود ہو اور مقصود ضمنی اپنی ذات اور اپنے خاندان کی پرورش۔ ان اولوالعزم افراد کو دیکھکر ہمارے نوجوانوں کے دل میں جوش اور ولولہ کی ایک آگ بھڑک اٹھتی ہے لیکن عقل دنیاوی یہ کہہ کر اس پر پانی پھیر دیتی ہے کہ

آرزوؤں سے پھرا کرتی ہے تقدیریں کہیں

---

اس امید و بیم کی کارزار میں اس حوصلہ و مایوسی کی کشمکش میں نوجوانوں کی دستگیری

وہی پیر شصت سالہ کرتا ہے جس نے پہلی بار ان کے ذوق جادہ پیمائی کو صحیح راہ عمل دکھائی تھی۔ ذرا چشم عبرت سے اس بدلے ہوئے نقشے کو دیکھئے۔ ایک وہ حالت تھی کہ نوجوانوں کا طائر فکر عالم معنی کی نامحدود فضا میں اُڑ تا تھا اور تجربہ کار رہبر مرد نے اُسے ایک محدود دائرہ پرواز دکھایا تھا ایک یہ صورت ہے کہ ان کی ہمتیں بال و پر شکستہ کرنے والی ہیں کہ اُس مرد خدا کا عزم انہیں ابھار رہا ہے اور آہستہ آہستہ پروں کو تول کر بلندی کی طرف حرکت کرنے پر آمادہ کرتا ہے۔ وہ انہیں چشم تخیل سے ایک تصویر دکھاتا ہے۔ ایک عالی شان عمارت مغل طرز تعمیر پر بنی ہوئی ہے۔ اُس میں علم و ہنر کے پجاری ہزاروں کی تعداد میں اپنے اپنے کام میں مصروف ہیں۔ ایک طرف قرآن و حدیث کا درس ہو رہا ہے، دوسری طرف فلسفہ و حکمت کا۔ ایک طرف سائنس کے تجربات کئے جا رہے ہیں، دوسری طرف صنعت و حرفت کا بازار گرم ہے۔ ایک طرف ایک دار التصنیف ہے جس میں داد تحقیق دی جا رہی ہے دوسری طرف ایک مطبع ہے جس میں مفید کتابیں صحت اور خوشنمائی کے ساتھ چھپ رہی ہیں۔

مرکزی تصویر کے گرد ایک بہت بڑا دائرہ ہے جس میں دن اور رات کے مدرسوں کا ایک جال پھیلا ہوا ہے، اور ہر طبقے کے بچوں کو ابتدائی تعلیم دی جا رہی ہے۔ اس دائرہ میں جابجا کہیں کھیت نظر آتے ہیں کہیں دوکانیں کہیں صنعتی کارخانے جن میں ان مدرسوں کے فارغ التحصیل طلبہ اپنے اپنے کام میں مصروف ہیں لیکن ہر جگہ وہ کتبے زرین حرفوں میں لکھے ہوئے آویزاں نظر آتے ہیں جن کی عبارت یہ ہے "مکمل زندگی دین و دنیا کے مجموعے کا نام ہے"۔ "فرد کی زندگی قوم کی زندگی سے وابستہ ہے"۔

یہ تصویر دکھا کر پیر مرد نوجوانوں سے کہتا ہے۔ دیکھو یہ ہے میرا اور تمہارا نصب العین اس کا حاصل کرنا مشکل ہے مگر ناممکن نہیں۔ اس کے لئے ضرورت ہے عزم و استقلال اور خاموشی سے لگا تار کام کرنے کی۔ اگر دیر لگے تو کوئی ہرج نہیں۔ میں نے دور دراز سفر کئے ہیں اور سعی پیہم کی لذت سے آشنا ہوں۔ اٹھو میرے ساتھ چلو۔ دشت نوردی کی صعوبتوں کا عادی ہونے کے بعد تمہیں میرا ہمزبان ہو کر کہنا پڑے گا۔

ہر قدم پر ہے فزوں لذت سرگرمی سعی
شوق نے خوب مزے دوری منزل کے لئے

---

نوجوانوں نے اس پیر دانا کی رہنمائی میں کام شروع کر دیا ہے باوجود اسکے کہ اس مرد خدا کی ذات بہت سے قومی کاموں کا مرکز اور بیشمار بندگان خدا کی انفرادی حاجتوں کا مرجع ہے وہ قومی تعلیم کے کام سے جس میں یہ نوجوان اُس کے رفیق کار ہیں ایک لمحہ کے لئے بھی غافل نہیں ہوتا۔ اُس کی مصروفیتوں کا اندازہ کرنے کے لئے ایک دن کا قصہ سنئے۔

یہ حکیم قوم صبح تڑکے بیدار ہوتا ہے۔ حوائج ضروریہ اور عبادت الٰہی سے فارغ ہو کر سات بجے اپنی نشست گاہ میں پہنچ جاتا ہے۔ وہاں بعض تار رکھے ہیں جن کا فوراً جواب لکھوایا جاتا ہے بعض اہل غرض بیٹھے ہیں جن کی درخواست سنی جاتی ہے، اور پوری کیجاتی ہے۔ ابھی مطب کا وقت نہیں، لیکن دو چار مریض آگئے ہیں جنہیں آٹھ بجے کی گاڑی سے واپس جانا ضروری ہے۔ ان کی نبض دیکھی جاتی ہے نسخہ لکھا جاتا ہے۔ اب آٹھ بج گئے ہیں۔ دیوانخانے میں مریض جمع ہیں۔ صحن میں ڈولیاں اور پالکیاں رکھی ہیں۔ دروازے پر موٹریں، بگھیاں، تانگے کھڑے ہیں۔ مسیحا نفس حکیم اُٹھ کر مطب میں آتا ہے۔ مریض ایک ایک کر کے آتے ہیں۔ اور نبض دکھاتے ہیں۔ کوئی امیر ہے کوئی غریب، کوئی متعدی مرض میں مبتلا ہے، کوئی امراض جلد سے تصویر عبرت بنا ہوا ہے، کوئی ادب اور تمیز سے گفتگو کرتا ہے، کوئی اختصار سے اپنا ٹھیک ٹھیک حال بتاتا ہے، کوئی طول طویل بے سروپا تقریر کرنے لگتا ہے، لیکن حکیم سراپا صبر و تحمل، مجسم خلق و تواضع ہے۔ متانت سے توجہ سے سکون و اطمینان سے ہر مریض کو دیکھتا ہے۔ اُس سے مناسب سوال کرتا ہے اور اُسکا نسخہ لکھوا کر اُسے رخصت کر دیتا ہے۔ مریضوں کا سلسلہ ختم نہیں ہوتا۔ حکیم کی طبیعت خود ناساز ہے گرمی کے دن ہیں دھوپ کی حدت بڑھتی جا رہی ہے، پیشانی پر پسینہ کے قطرے جھلک رہے ہیں لیکن کیا مجال جو ابرو پر بل آجائے۔ اسی کشادہ پیشانی سے آخری مریض کو دیکھتا ہے جیسے پہلے کو دیکھا تھا۔ اب گیارہ

ساڑھے گیارہ ہوگئے کھانے کا وقت ہے۔ وہاں سے اُٹھ کر کھانے کے کمرہ میں آتے ہیں نشست گاہ میں کچھ رفقا، کچھ اہل کار، کچھ اجنبی بیٹھے ہیں ان کو بلا کر کھانے میں شریک کرتا ہے۔ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد کیا ہوتا ہے۔ استراحت؟ نہیں تو یہ استراحت کا کیا ذکر ہے۔ یہ خطوط کے سننے اور جواب لکھوانے کا وقت ہے۔ بیشمار خطوط ذاتی، دوا خانہ کے متعلق، طبی مدرسہ کے متعلق، قومی مدرسے کے متعلق سنے جاتے ہیں اور اُنکا جواب لکھوایا جاتا ہے۔ مگر یکسوئی کے ساتھ نہیں نشست بالا خانہ پر خاص کمرے میں ہے مگر یہاں بھی اہل حاجت پہنچ گئے ہیں۔ کوئی ذاتی کام سے آیا ہے کوئی قومی کام سے آیا ہے ان کی طرف بھی توجہ ہے کسی سے وہیں گفتگو ہوتی ہے کسی سے علٰحدہ کمرے میں جاکر اتنے میں کوئی زنانخانہ سے آکر کان میں آہستہ کہتا ہے "بہو کی طبیعت اس وقت بہت خراب ہے"۔ چہرے پر تفکر کے آثار نمایاں ہونے لگتے ہیں مگر اضطراب کے نہیں۔ اٹھ کر اندر جانے کا قصد ہے۔ حاضرین مجلس سمجھتے ہیں کہ ایسی صورت میں کاموں کا بار ڈالنا ٹھیک نہیں عرض کرتے ہیں "ہم کو اجازت ہو۔ کل حاضر ہو جائیں گے" ارشاد ہوتا ہے "نہیں بیٹھئے کام تو کرنا ہی ہے میں ابھی حاضر ہوتا ہوں" تھوڑی دیر کے وقفہ کے بعد پھر یہ مبارک صورت نظر آتی ہے۔ چہرے سے دل کے جذبات کا بالکل پتہ نہیں چلتا۔ اللہ رے ضبط۔

کام کا سلسلہ شروع ہو گیا اور ڈھائی بجے تک جاری رہا۔ اب مریضوں کو دیکھنے کے لئے جانا ہے لیکن یہی ایک چیز نہیں طبی مدرسے کے ایک جلسہ میں شریک ہونا ہے، قومی مدرسہ میں ایک معزز مہمان کو لیجانا ہے نشست گاہ سے موٹر تک جاتے جاتے ان مدارس کے مہتمموں کو مفصل ہدایتیں دیجاتی ہیں۔ ہر کلی اور جزوی بات سمجھائی جاتی ہے۔ شام کو ساڑھے پانچ بجے بیشمار اہم کاموں سے فراغت کرنے کے بعد یہ جلیل القدر ہستی قومی مدرسہ میں چھوٹے بچوں کے دارالاقامہ میں نظر آتی ہے یہ پیر دانشمند کس اطفال کے حلقے میں ہے۔ اُن سے مسکرا کر باتیں ہو رہی ہیں "بتاؤ تم میں سب سے زیادہ شریر کون ہے" - "تم ہماری دعوت کب کرو گے" بچے خوشی کے مارے پھولے نہیں سماتے۔ ہر طرف سے نرغہ کئے ہوئے ہیں۔ ایک پر ایک گرا پڑتا ہے۔ وہی

کشش وہی جاذبیت جو بڑوں کو مسحور کرتی ہے بچوں پر بھی اثر کر رہی ہے۔ ساڑھے چھ بجے پھر نشستگاہ میں مراجعت ہوتی ہے۔ تنہائی اب بھی نصیب نہیں۔ چند مریض موجود ہیں اور چند اہل حاجت سب کی حاجت روائی ہوتی ہے۔ نماز سے فراغت کرنے کے بعد شام کا کھانا کھایا جاتا ہے۔ بعض احباب بعض اجنبی اسوقت بھی موجود ہیں۔ کھانے کے بعد پھر دربار رہتا ہے اب احباب خاص اور اہل شہر کا مجمع ہے۔ اخبار سنایا جاتا ہے۔ سیاسی اور علمی مسائل پر گفتگو ہوتی ہے قومی مدرسے کے لوگ وہی نوجوان جن کے ذکر سے یہ قصہ شروع ہوا ہے موجود ہیں ان سے اس تعلیمگاہ کے مستقبل کے متعلق باتیں ہوتی ہیں۔ آج شب کو بارہ بجے اسی کے لئے چندہ کرنے کو ایک دور دراز شہر میں جانا ہے مگر اس سے قبل بہت سے کام ہیں۔ شہر کے بعض معاملات پیش ہیں انکا فیصلہ کرنا ہے۔ دواخانہ کے لئے ایک نیا نسخہ تجویز کرنا ہے جس کے سلسلہ میں بعض طبی کتابوں کا دیکھنا ضروری ہے۔ ایک قومی انجمن کے کارکنوں کو ضروری مشورہ دینا ہے۔ افکار و مشاغل کا یہ ہجوم ہے لیکن وہی سکون وہی اطمینان وہی خلق و تبسم۔ ایک ایک کرکے ترتیب سے سارے کام نبٹائے گئے۔ ساڑھے گیارہ بج گئے، اسباب تیار ہے، موٹر حاضر ہے۔ سب سے رخصت ہو کر ایک ایک سے مصافحہ کرکے روانگی ہوتی ہے۔ رات کی نیند کا اللہ مالک ہے۔

---

جو قصہ آپنے سنا یہ ایک دن کا نہیں۔ تھوڑے بہت تغیر کے ساتھ روز یہی ہوتا ہے۔ اس شدید مشغولیت کی حالت میں دو برس تک قومی مدرسے کا کام کیا جاتا ہے۔ آہستہ آہستہ ترقی ہوتی ہے لوگ متوجہ ہوتے ہیں، طلبہ بڑھتے ہیں، مدرسے کی شاخیں قائم ہوتی ہیں، تعلیم کا نظام درست ہوتا ہے اشاعت علوم کا کام پھیلنا شروع ہوتا ہے۔ مطبع بڑے پیمانہ پر چلنے لگتا ہے۔ مالی مشکلات سب سے زیادہ تکلیف دہ ہیں لیکن یہ بھی کسی نہ کسی طرح دور کی جاتی ہیں کبھی دوسروں کی مدد سے کبھی اپنی فیاضی سے۔ حکیم قوم لوگوں کو قومی تعلیم کا مفہوم سمجھانے اور ان سے اپنی محبوب تعلیمگاہ کے لئے امداد حاصل کرنے کی غرض سے متعدد بار سفر کرتا ہے کبھی سخت بیماری کی حالت میں، اکثر تن تنہا، ہمیشہ مالی نقصان

برداشت کرکے یہ سچا ایثار اسے کہتے ہیں واسطے دوسرے قدرے سختے مدد کرنا۔ سب سے زیادہ اہم بمبئی کا سفر ہے۔ ملک کا مسیحا درد قولنج میں مبتلا بستر علالت پر ہے نقل و حرکت دشوار ہے۔ مگر بمبئی جاکر ایک اولوالعزم تاجدار کے سامنے قومی مدرسہ کیطرف سے سپاسنامہ پیش کرتا ہے۔ لوگ مایوس ہیں سمجھتے ہیں کہ ایسی صورت میں سفر ناممکن ہے لیکن انہیں اس مرد خدا کی ہمت کا صحیح اندازہ نہیں۔ اسی حالت میں سفر ہوتا ہے۔ سپاسنامہ پیش ہوتا ہے ملک تاج و تخت قومی مدرسہ کی پر زور تائید کرتا اور امداد کا وعدہ کرتا ہے۔ تمام ہندوستان اس قومی تعلیمگاہ کیطرف متوجہ ہو جاتا ہے۔ تمام ملت اسلامی اس کی قدر کرنے لگتی ہے۔

اب دو سال کوششوں کا نتیجہ نکلنے والا ہے۔ ہمارے نوجوان بہت خوش ہیں۔ اُن کی ہمتیں بہت بڑھی ہوئی ہیں۔ معلوم ہے کہ اُنکا محترم رہنما نئے سال کے شروع سے ملک کا دورہ کریگا اب خدا نے چاہا تو کامیابی یقینی ہے۔ نوجوان تعطیل میں اپنی تعلیمگاہ کی مقاصد کی نشر و اشاعت کر کے لئے ملک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ کوئی مدراس میں ہے، کوئی علیگڈھ میں کوئی دلی میں، کوئی لکھنو میں۔ ۲۹ دسمبر کی صبح کو یکایک یہ لوگ اپنے اپنے مقام پر اخباروں میں یہ سرخی پڑھتے ہیں "حکیم اجمل خاں نے وفات پائی،، ان چند لفظوں کا اثر بیان نہیں ہو سکتا۔ سکتہ۔ بدن میں سنسنی آنکھوں میں اندھیرا۔

---

آں قدح بشکست وآں ساقی نماند۔ "آں ساقی نماند" یہ حقیقت ہر بانکا حقیقت دلخراش حقیقت مگر "آں قدح شکست"؟ خدا نہ کرے، اجمل خاں نہیں رہے مگر اجمل خاں کا خدا موجود ہے۔ جو کسی کی محنت ضائع نہیں کرتا۔ اجمل خاں کے فرزند ارجمند اور سچے دوست موجود ہیں اجمل خاں سے تربیت پائے ہوئے نوجوان موجود ہیں اور اجمل خاں کی قوم موجود ہے۔ کیا یہ سب اجمل خاں کے کام کو ادھورا چھوڑیں گے۔ عقل قبول نہیں کرتی دل گواہی نہیں دیتا۔

---

# تنقید و تبصرہ

## صراط مستقیم

مصنفہ ڈاکٹر صادق علی صاحب۔ (ریٹائرڈ سرجن میجر) کپور تھلہ

ڈاکٹر صاحب موصوف ان لوگوں میں سے ہیں جو صرف قرآن ہی کو اصل دین سمجھتے ہیں، اور روایات قیاسات کو دین کا جزو نہیں مانتے انکا دعوٰے ہے کہ جو کچھ وہ لکھتے ہیں قرآن ہی سے لکھتے ہیں۔ اسی بنا پر انکی خواہش یہ ہے کہ جو کچھ انکی تنقید یا تردید میں لکھا جائے وہ بھی قرآن ہی سے لکھا جائے۔

انکا خیال یہ ہے کہ قیاسات دین میں ممنوع ہیں۔ اور روایات تمامتر ان جماعتوں کی ہیں جو صفین اور نہروان وغیرہ کی باہمی جنگوں میں مبتلا ہوئے۔ ان لوگوں نے اپنے اپنے خیالات کو رسول کریم کیطرف منسوب کرکے دینی شکل میں لوگوں کے سامنے پیش کیا جس سے امت اسلامیہ میں ایک دائمی تفرقہ قائم ہو گیا۔ سنی الگ، شیعہ الگ اور خارجی الگ ہو گئے۔ اور ہر ایک فرقہ نے اپنی اپنی حدیثوں کو صحیح سمجھکر ایک دوسرے کی تکفیر شروع کی، حالانکہ انکے رواۃ کا ایک بڑا حصہ ایسا ہے جن کی تلواریں خود مسلمانوں کے خون سے رنگین ہوئیں۔ اور وہ "یضرب بعضکم رقاب بعض" کے مجرم اور رسول اللہ کے خطبہ حجۃ الوداع کے مطابق کفر کے مرتکب ہو چکے تھے۔

روایات کے ابطال میں ڈاکٹر صاحب کی یہ دلیل کیا وزن رکھتی ہے یہ بحث طویل ہے۔ اور اس میں سردست ہم پڑنا بھی نہیں چاہتے کیونکہ روایات کی اصل حقیقت جانچنے کا معیار ہی دوسرا ہے جس کو انشاءاللہ ہم بسط و تفصیل سے جداگانہ طور پر لکھیں گے۔ اس وقت ہم انکی کتاب مذکورہ عنوان پر جو انہوں نے مسلمانوں کو صراط مستقیم دکھلانے کے لئے اپنے خیال کے مطابق قرآن ہی سے لکھی ہے نظر ڈالتے ہیں کہ جو کچھ انہوں نے لکھا ہے وہ قرآن کے مطابق بھی ہے یا نہیں۔

غالباً کوئی مسلمان اس سے انکاری نہ ہوگا کہ قرآن مجید سے جو ہدایت اخذ کیجائیگی وہی اصلی ہدایت اور صراط مستقیم ہوگی۔ لیکن شرط یہ ہے کہ قرآنی تعلیم کا اصلی مفہوم ہو۔ خود اپنے خیالات آیات کی آڑ میں پیش نہ کئے گئے ہوں۔ کیونکہ یہی وہ گمراہی ہے جس میں اکثروں کو ہلاک ہوتے ہوئے میں دیکھ رہا ہوں۔ لوگ قرآن کے الفاظ کو لیکر پہلے خیالی معنی پہنا دیتے ہیں اسکے بعد آیات قرآنی کے مفہوم کو اسی رنگ میں دکھاتے ہیں جس سے نفس حقیقت باطل بدلجاتی ہے۔ حالانکہ قرآن فہمی کا اولین اصول یہ ہے کہ اس کے الفاظ کے معانی وہی لئے جائیں گے جو عام طور پر اہل عرب ان سے سمجھتے تھے کیونکہ وہ عربی زبان میں ہے جیسا کہ خود بار بار اس نے تصریح کی ہے۔ خاص خاص معانی میں جو الفاظ منتقل ہوئے ہیں انکی تشریح خود قرآن ہی سے نکل آتی ہے۔

مجھے حیرت ہوتی ہے کہ خالص قرآنی تعلیم دینے والے حضرات روایات اور تفاسیر کو تو بت قرار دیکر توڑتے ہیں لیکن خود اپنے خیالات کے بت لاکر نصب کر دیتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ دنیا بھر سے اس کو پجوائیں۔

**حق و باطل** ڈاکٹر صاحب نے صراط مستقیم بیان کرنے سے پہلے حق و باطل کے الفاظ کو "قرآنی اصطلاح" قرار دیکر ایک طویل تمہید میں انکی تشریح کی ہے۔ انکے بیان کا خلاصہ یہ ہے کہ سارے عالم میں ہستی صرف ایک ہی ہے۔ وہی حق ہے اور باطل کوئی وجود نہیں رکھتا۔ اس خیال کا انکے اوپر ایسا غلبہ ہے کہ آغاز کتاب سے لیکر خاتمہ تک اسی جوش میں چلے گئے ہیں۔ صفحہ ۲۷ میں شیخ ابن عربی کے مسئلہ وحدۃ الوجود کو انہوں نے قرآن کے خلاف قرار دیا ہے لیکن خود صفحہ ۴۱ میں لکھتے ہیں کہ "وہی اول وہی آخر، وہی ظاہر۔ وہی باطن ہے۔ یعنی اسکے سوا کوئی ہستی موجود نہیں ہے"

ڈاکٹر صاحب کو اگر اس مسئلہ کی تلقین منظور تھی تو اسکے لئے فلسفہ کا راستہ کھلا تھا یا تصوف کی راہ سے آتے قرآنی شاہراہ انہوں نے کیوں اختیار کی۔ اس لئے کہ یہ نظریہ خواہ کیسی ہی دلفریب عبارت میں بیان کیا جائے قطعاً نہ اسلامی ہے نہ قرآنی اس کے ماتحت آیات کی جو تشریح کیجائے گی وہ تقریباً ویسی ہی ہوگی جیسی وہ تفسیر ہے جو شیخ ابن عربی کی طرف منسوب ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر

صاحب نے صفحہ ۱۰۲ میں لکھا ہے۔

"اللہ تعالیٰ نے شیطان کو پیدا نہیں کیا۔ کیونکہ شیطان باطل ہے اور اللہ تعالیٰ حق ہے حق سے باطل نہیں پیدا ہوتا۔"

یہی دلیل مجوسیوں کی ہے جو یزدان اور اہرمن (خیر و شر کے) دو الگ الگ خالق مانتے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کا غالباً جواب یہ ہو گا کہ میں شیطان کا وجود ہی تسلیم نہیں کرتا۔ لیکن پھر یہ سوال ہو گا کہ ایک معدوم شے کی مخلوقیت یا عدم مخلوقیت کی بحث میں آپ کیوں پڑے۔ علاوہ بریں کیا قرآنی تعلیم یہی ہے؟۔

قرآن شیطان کو موجود مانتا ہے۔ اور اس کے مخلوق ہونے کی تصریح کرتا ہے۔ انسانی شیطان جناتی شیطان۔ خواہ بمعنی ابلیس خواہ بمعنی سانپ سب کے سب قرآن کی رو سے مخلوق ہیں اور وجود رکھتے ہیں۔

حق کے وجود اور باطل کے عدم پر ڈاکٹر صاحب نے جو آیات نقل کی ہیں انکا ادنےٰ تعلق بھی اس مسئلہ سے نہیں ہے۔ انکے زعم میں اس کی جو سب سے بڑی قرآنی دلیل ہے وہ یہ ہے صفحہ ۱۰۰

ذَالِکَ بِاَنَّ اللہَ ھُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِہٖ ھُوَ الْبَاطِلُ الآیہ

اسکا مطلب ڈاکٹر صاحب کی عبارت میں یہ ہے

"اللہ تعالیٰ حق ہے اور جو کچھ ہے سب باطل ہے۔ باطل کا یہ مطلب ہے کہ وہ اپنی ہستی نہیں رکھتا"

مقصود تو یہ ہے کہ معبودانِ غیر اللہ جن کو وہ لوگ پکارتے ہیں باطل ہیں۔ انکی معبودیت کا ابطال ہے نہ کہ ان کے وجود کا انکار۔ جب تک ڈاکٹر صاحب کی تفسیر ساتھ نہ لگائی جائے اس وقت تک آیت کا یہ مطلب جو انہوں نے لکھا ہے کوئی نہیں سمجھ سکتا۔ اب قرآن میں جہاں جہاں حق و باطل کا لفظ آیا ہے ہر جگہ یہ تشریح لگانی پڑے گی کہ "باطل کا مطلب یہ ہے کہ وہ اپنی ہستی نہیں رکھتا" یہ قرآن کا اتباع تو نہ ہوا بلکہ قرآن کو اپنے خیال کا تابع بنانا ہے۔ تعجب یہ ہے کہ اس قرآن فہمی پر صفحہ ۱۰۲ میں طنزاً رازی اور غزالی کی نسبت "قاموسی دماغ رکھنے والے علماء" کے الفاظ لکھے ہیں۔ یہی خود رائی اور خود بینی قرآن کے سمجھنے میں وہ بڑی رکاوٹیں بلکہ مہلک گھاٹیاں ہیں۔

رائے خود و فکر خود۔ در عالم رندی نیست    کفر است دریں مذہب خود بینی و خود رائی

اصلیت یہ ہے کہ کبھی کبھی بعض خیالات کا انسان کے دماغ پر ایسا غلبہ ہو جاتا ہے کہ حقیقت مجاز اور مجاز حقیقت کی شکل میں نظر آنے لگتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب اگر اس خیال کے تسلط سے آزاد ہوتے تو دیکھتے کہ اس امتحان گاہ عالم میں حق اور باطل دونوں ہیں اور باہم دست و گریبان۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے "کَذٰلِکَ یَضْرِبُ اللّٰہُ الْحَقَّ وَالْبَاطِلَ" جس کے ڈاکٹر صاحب نے یہ معنی لکھے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اسی طرح حق و باطل کی مثال بیان کرتا ہے صفحہ ۲۰۵۔ مثال نہیں بیان کرتا بلکہ انکو مشابہ اور ہم شکل بنا دیتا ہے۔ کیونکہ اسی آیت میں "کَذٰلِکَ یَضْرِبُ اللّٰہُ الْاَمْثَالَ" خود موجود ہے۔

اس قسم کی عامیانہ ترجموں کی مثالیں اس کتاب میں بہت ہیں۔ مثلاً "اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِہِمْ" اسکا ترجمہ لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک وہ قوم آپ اپنی حالت نہ بدلے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں ایک اہم اصول بتلایا ہے کہ "ما بالقوم" نتیجہ ہوتا ہے "ما بالانفس" کا چنانچہ اصلاح و تزکیہ نفوس کے آئین و طریق کی تعلیم قرآن میں دی گئی تاکہ نفس کی درستگی سے قومی حالت بھی درست ہو جائے۔ لیکن اس عامیانہ ترجمہ سے نہ یہ اصول سمجھ میں آئیگا۔ نہ اس کی طرف توجہ ہی ہوگی۔

**یہود و نصاریٰ سے** | ڈاکٹر صاحب نے یہ بھی دعوے کیا ہے کہ رسول کریم کی نبوت خاص بنی اسمٰعیل کے لئے تھی۔ اور اسپر وہ آیتیں نقل کی ہیں جو انذار عرب سے متعلق ہیں۔ غنیمت یہ ہے کہ انہوں نے سارے جزیرہ عرب کے باشندوں کو اسمٰعیلی خیال کیا۔ اس طرح پر آنحضرت کے حدود نبوت میں کچھ توسیع ہوگئی

ان آیات کے علاوہ کلام مجید میں ایسی آیتیں بھی تھیں کہ ڈاکٹر صاحب اگر ان سے استدلال کرتے تو رسول کریم کی رسالت صرف مکہ اور اس کے ماحول تک محدود کر سکتے تھے مثلاً لِتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰی وَمَنْ حَوْلَہَا۔ بلکہ صرف بنی ہاشم تک مثلاً وَاَنْذِرْ عَشِیْرَتَکَ الْاَقْرَبِیْنَ۔ کیا ڈاکٹر صاحب کی نگاہ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ جَمِیْعًا۔ یا وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا کَآفَّۃً لِّلنَّاسِ وغیرہ آیات پر جو خاتم النبیین کی رسالت کو جو بنی نوع انسان کے لئے ہر زمان اور ہر مکان میں عام کرتی ہیں نہیں پڑی؟

آنحضرت کی رسالت کو بنی اسمٰعیل پر محدود کر دینے کے بعد دیگر شرائع کو برحق تسلیم کر لینا اور ان کے اوپر عمل کی اجازت دے دینا بھی لازمی تھا کیونکہ ہمیشہ ایک غلطی دوسری غلطی کی معد ہوا کرتی ہے ؎

خشتِ اول گر نہد معمار کج　　　تا ثریا میرود دیوار کج

چنانچہ یہی ڈاکٹر صاحب نے کیا ہے اور صفحہ ۸۰ میں لکھا ہے کہ اہل کتاب اپنے اپنے مذہب پر رہکر بلا اسلام لائے بھی نجات کے مستحق ہو سکتے ہیں۔ استدلال میں سورۂ مائدہ کا وہی رکوع پیش کیا ہے جس کو اکثر اس خیال کے لوگ پیش کرتے ہیں یعنی لِکُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا۔ اور یہ آیت۔

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالنَّصٰرٰى وَالصّٰبِئِيْنَ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ الآیۃ

لیکن پہلے رکوع کو اس مسئلہ سے قطعاً تعلق نہیں کہ یہود اور نصاریٰ کے لئے نجات اور ہدایت کا اب کیا ذریعہ ہے۔ بلکہ اس کے بعد ہی مسلمانوں کو انکے ساتھ موالات رکھنے کی سختی کے ساتھ ممانعت کی ہے جس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ جبتک وہ اپنی شریعت پر ہیں اہل حق انسے دوستانہ تعلق نہیں رکھ سکتے۔ رہی دوسری آیت اس میں شرط ہے ایمان کی۔ یہ ایمان کیسا ہونا چاہئے اسکی تفصیل ڈاکٹر صاحب نے نہیں تلاش کی ورنہ ایسی بدیہی غلطی کے مرتکب نہ ہوتے۔

دراصل اس مسئلہ کو کہ اہل کتاب کا ذریعہ نجات نزول قرآن کے بعد کیا ہے دوسری جگہ سورۂ بقرہ میں اللہ تعالےٰ نے وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا کے ذیل میں تفصیل و تصریح کے ساتھ بیان فرما دیا ہے۔ اور کہا ہے

فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا۔ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِيْ شِقَاقٍ۔

یعنی اہل کتاب کے لئے بھی بما انزل الی المسلمین پر ایمان لانا لازمی ہے۔ بلا اس کے وہ مقبول نہیں ہو سکتے۔ اور قرآن کا دستور ہے کہ ایک امر کو جب ایک جگہ وہ حتمی طور پر طے کر دیتا ہے تو پھر بار بار ہر جگہ غیر متعلق طور پر اس کو دہرایا نہیں کرتا۔ تاہم اس کو سورۂ اعراف میں بھی پھر ایک دوسری نوعیت سے بیان کیا ہے۔

فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ

یہ خطاب خاص اہل کتاب سے ہے۔ اور صریح ہے کہ صرف وہی ان میں سے نجات پائیں گے جو اس رسول ﷺ پر اور اس کے اوپر جو کتاب نازل ہوئی ہے اس پر ایمان لائیں گے۔

ڈاکٹر صاحب غالباً اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہونگے کہ رسول کریم نے اہل کتاب کو اسلام کی تبلیغ کی۔ ہرقل اور مقوقس کے نام دعوت نامے بھیجے۔ یہود کو مسلمان کیا۔ آخر یہ سب کس منصب کی بناء پر تھا؟

قرآن میں اہل کتاب کے ساتھ جہاد کا جو حکم ہے ڈاکٹر صاحب صفحہ ۵۰ میں اس کی وجہ یہ لکھتے ہیں کہ وہ جزیہ دیکر ماتحت ہوکر رہیں۔ یعنی قرآن میں جو غایت ہے ڈاکٹر صاحب کے نزدیک وہی غرض ہے۔

آنحضرت کی رسالت بنی اسماعیل پر محدود کرنے کے بعد ڈاکٹر صاحب انبیاء سابقین پر ان کی فضیلت بھی ماننے کے لئے تیار نہیں ہیں۔ لیکن اگر وہ قرآن ہی پر مدار رکھیں تو کم سے کم تین فضیلتیں تو انکو ماننی پڑیں گی۔

آنحضرت ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ آپ کی رسالت کافۂ بنی نوع انسان کے لئے ہے۔ آپ کے اوپر جو کتاب نازل ہوئی وہ ہمیشہ محفوظ رہے گی۔ درانحالیکہ انبیاء سابقین میں ان تینوں صفتوں میں سے کوئی بھی نہ تھی یا کم سے کم قرآن سے ثابت نہیں ہوتی۔ باقی تاریخی حیثیت سے تو دنیا کے تمام انسانوں پر رسول کریم کی فضیلت بلکہ افضلیت سورج سے بھی زیادہ آشکارا ہے۔

اسی تحدید رسالت کا ایک نتیجہ یہ بھی ہے کہ توریت اور انجیل کی صحت اور انکا قابل عمل ہونا بھی ڈاکٹر صاحب کو تسلیم کرنا پڑا اور تعجب یہ ہے کہ ایسی غلطیوں پر بھی وہ قرآن ہی سے استدلال کرتے ہیں قرآن سے صرف ان کتابوں کا آسمانی اور برحق ہونا ثابت ہوتا ہے لیکن یہ کسی طرح نہیں نکلتا کہ نزول قرآن کے زمانہ میں یا اس کے بعد بھی یہ درست و صحیح موجود تھیں۔ بلکہ اس کے برعکس انکے محرف اور مخلوط ہونے کی تصریحات ہیں۔

اہل کتاب کے لئے ڈاکٹر صاحب مسلمانوں کی بیٹیاں بھی حلال سمجھتے ہیں۔ اور دلیل میں

آیات پیش کرتے ہیں

الیوم احل لکم الطیبات وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم وطعامکم حل لھم والمحصنات من المومنات والمحصنات من الذین اوتوا الکتاب من قبلکم اذا اتیتموھن اجورھن الآیۃ

ڈاکٹر صاحب کے خیال میں والمحصنت من المومنات طعامکم پر معطوف ہے یعنی تمہارا کھانا بھی اہل کتاب کے لئے حلال ہے اور پاکدامن مومنہ عورتیں بھی۔ حالانکہ باتفاق مفسرین اور باعرب جن کی زبان میں قرآن نازل ہوا ہے یہ طیبات پہ معطوف ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے اگر تواعد عطف کا لحاظ رکھا ہوتا تو ایسی جدت طرازی میں نہ پڑتے کیونکہ والمحصنات من المومنات اگر حل لھم کے ساتھ متعلق ہو تو والمحصنات من الذین اوتوا الکتاب کے بعد حل لکم کا تکرار لازم ہوجاتا ہے۔ اور یہ تو کسی قاعدہ سے جائز نہیں کہ ایک محصنت کا عطف طعامکم پر ہو اور دوسرے کا طیبات پر درانحالیکہ دونوں ایک ہی سلسلہ میں واقع ہیں۔ پھر معنوی لحاظ سے یہ کسقدر عجیب ہے کہ کتابیہ تو حلال ہو مومن کے لئے بشرط ادائے مہر و احصان اور مومنہ حلال ہو کتابی کے لئے بلا کسی شرط کے۔ دنیا بھر سے مخالفت کے لئے تو بڑی پختہ دلیل کی ضرورت تھی۔

المشرکین | جو لوگ رسول کریم کو صرف اہل عرب کا نبی مانتے ہیں اور انکی رسالت کو جزیرہ عرب تک محدود گردانتے ہیں انکا ایک دسیسہ یہ بھی ہے کہ المشرکین کے لفظ کو جو قرآن میں بار بار آتا ہے صرف مشرکین عرب کے لئے مخصوص اصطلاح قرار دیتے ہیں اور مختلف رکیک تاویلات اور رکیک دلائل اس کی تائید کرتے ہیں۔ حالانکہ نہ یہ کوئی اصطلاح ہے نہ صرف مشرکین عرب کے لئے مخصوص ہے۔ قرآن میں غور کیا جائے تو ظاہر ہوجاتا ہے کہ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جن سے شرک کا فعل صادر ہو خواہ وہ عرب ہوں یا عجم۔ چنانچہ قرآن میں کہیں مشرکین بصیغہ اسم صفت اور کہیں والذین اشرکوا بصیغہ فعل مستعمل ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ کوئی خاص اصطلاح نہیں ہے۔

ڈاکٹر صاحب بھی اس دسیسہ میں مبتلا ہیں اور انکو ہونا بھی چاہئے تھا۔

ڈاکٹر صاحب کی اس کتاب میں صحیح قرآنی تعلیمات کے خلاف جس قدر باتیں ہیں وہ سب اگر تحریر میں لائی جائیں تو بلا مبالغہ اسی حجم کی ایک دوسری کتاب بن سکتی ہے۔ میں نے صرف چند اصولی غلطیاں نمایاں کی ہیں تاکہ وہ جس شکل میں امت کے سامنے قرآن کو پیش کرتے ہیں اس کی حیثیت ان پر واضح ہو جائے۔ اور آئندہ قرآن کو جو دنیا کے لئے ایک حقیقی نظام عمل ہے محض خیالی فلسفہ بنانے کی کوشش نہ کریں۔

اس میں شک نہیں کہ اس کتاب میں بعض بعض باتیں قابل قدر بھی ہیں۔ خاصکر اعجاز قرآن کی بحث میں ڈاکٹر صاحب نے کلام الٰہی اور کلام انسانی میں جو قدرتی اور مصنوعی ہونے کا فرق بیان کیا ہے وہ انہیں کا حصہ ہے لیکن باوجود ان چند خوبیوں کے بھی مجموعی طور پر اس کتاب کے متعلق میری رائے یہی ہے کہ " اثمہ اکبر من نفعہ "

ڈاکٹر صاحب کے پتہ سے محصول ڈاک بھیجنے پر مفت مل سکتی ہے۔ اظم

---

**سیرت باقی**۔ (مصنفہ سید عزیز حسن صاحب بقائی۔ حجم ۱۱۶ صفحہ قیمت ۱۲ر۔ ملنے کا پتہ۔ سید حسن انیس صاحب منیجر رسالہ پیشوا۔ پوسٹ بکس نمبر ۱۰۵۔ دہلی)

اس کتاب میں حضرت خواجہ باقی باللہ کی زندگی کے حالات سلیس عبارت میں بیان کئے گئے ہیں اور چند مکتوبات بھی ہیں جو مختلف بزرگوں کے نام لکھے گئے تھے کتاب سے پہلے مصنف کا دیباچہ ہے جس میں کتاب کے ماخذ بتائے گئے ہیں اور ایک مختصر سا تعارف خواجہ حسن نظامی صاحب کے قلم سے ہے۔ لکھائی چھپائی، کاغذ قابل اطمینان ہے۔ جو حضرات تصوف کا مذاق رکھتے ہیں انکے لئے اس کتاب کا مطالعہ بہت دلچسپ ہے۔

---

**بلتا زار**۔ حجم ۳۲ صفحہ قیمت ۲ر } تقطیع ۳۰×۲۰/۱۶ شائع کردہ ہند بک ایجنسی۔ پوسٹ بکس
**محبت**۔ حجم ۴۰ صفحہ قیمت ۵ر } نمبر ۱۰۲۰۲، بالی گنج کلکتہ۔

**ابن سراج** حجم ۲۰۰ صفحہ قیمت ۸؍
ہندبک ایجنسی ایک سلسلہ یوروپ کے بہترین افسانوں کا شائع کر رہی ہے جس میں سے
یہ تین ہمیں بغرض ریویو موصول ہوئے ہیں۔

**بلتازار**۔ اناتول فرانس کی تصنیف ہے۔ اور مولوی عبدالرزاق صاحب نے اس کا ترجمہ کیا ہے۔ حبش کے بادشاہ بلتازار اور سبا کی ملکہ بلقیس کا قصہ ہے۔ بلتازار عشق کی شراب کے مزے لینے کے بعد رقابت کے خمار کی زحمت اٹھاتا ہے۔ اس شدید کرب سے نجات پانیکے بعد پہلے فلسفہ کے خواب اور شہرت کو آزماتا ہے پھر مذہب کے آب حیات سے دائمی تسکین پاتا ہے۔ ترجمہ اسی قدر دلچسپ ہے جتنا اصل قصہ۔

**محبت**۔ روس کے انشا پرداز اور مصلح ٹالسٹائے کی تصنیف اور مولوی عبدالرزاق صاحب کا ترجمہ۔

میکائل نام ایک فرشتے کا قصہ ہے جس نے مشیت خداوندی میں دخل دینے کی یہ سزا پائی تھی کہ انسان بناکر دنیا میں بھیجا گیا۔ یہاں آکر اسے معلوم ہوا کہ دنیا کا قیام عقل و دانش پر نہیں بلکہ محبت پر ہے۔ اسی راز کے معلوم ہونے سے اسکی نجات ہوئی۔ ٹالسٹائے نے اپنے خاص انداز میں یہ قصہ لکھا ہے اور اہل دل کے لئے اسکا مطالعہ عبرت آموز ہے۔

**ابن سراج**۔ فرانس کے سحر نگار انشا پرداز شیتو بریان کی تصنیف اور بدیع الدین احمد صاحب کا ترجمہ۔

مترجم صاحب نے حرف بہ حرف ترجمہ نہیں کیا ہے بلکہ جا بجا تصرف سے کام لیا ہے۔ جمالیات کے نقطہ نظر سے اصل قصہ اور ترجمہ دونوں بہت کامیاب ہیں۔ نثر میں شعر کا بہترین نمونہ دیکھنا ہو تو اس قصہ کو دیکھئے۔ بنی احمر کے خاندان کا ایک نوجوان ابن سراج غرناطہ کی ایک اسپینی دوشیزہ پر عاشق ہوتا ہے۔ وہ بھی اس کی محبت میں سرشار ہے لیکن چاہتی ہے کہ وہ عیسائی ہو جائے۔ عشق اور مذہب کی جنگ بہت خوبصورتی سے دکھائی گئی ہے۔ آخر میں وہ عیسائی لڑکی خود مذہب اسلام

قبول کرتی ہے اور ابن سراج سے اس کی شادی ہوتی ہے لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ محض عشق نے مذہب کو مغلوب کر لیا بلکہ یہ تبدیل مذہب عشق کے جذب اور مذہب اسلام کی کشش کا مجموعی نتیجہ ہے۔

تینوں رسالوں کی چھپائی اچھی ہے لکھائی اور کاغذ معمولی ہے۔

---

(قطعہ دیگر از جناب حکیم سعید الہاشمی اسعد ٹونکی)

آہ محمد اجمل خاں۔ آں خضر مدنی و مسیح دم — فیض رساں و فخر زماں و کہف اماں مسیح الملک
عیسوی سال وفات تاریخش گیر از ظاہر باطن عمر — آخر رکز ز عیسوی سالے شد بجناں مسیح الملک
۲۷ ۶ ۱۹

---

# اقتباسات

ہندو مسلم کشیدگی کے اسباب یہ مسئلہ روز بروز اس قدر اہم ہوتا جا رہا ہے کہ اسکا ذکر اخبارات سے گزر کر رسائل میں ہونا شروع ہو گیا ہے۔ اور ہندوستان کے موجودہ سیاسی حالات پر اگر کوئی کتاب لکھی جاتی ہے تو اسکا مصنف اس وقت تصنیف کا حق ادا نہیں کر سکتا جب تک کہ وہ اس مسئلہ پر سنجیدگی اور اور متانت کے ساتھ بحث نہ کرلے۔ جے۔ ٹی۔ سدرلینڈ جنکا ذکر گزشتہ پرچہ میں آچکا ہے اور اسی کے ساتھ انکی تازہ شائع ہونیوالی کتاب "آزادی کے لئے ہندوستان کا مطالبہ" کے ایک باب کا خلاصہ بھی دیا جا چکا ہے۔ اپنی اسی کتاب کے ایک اور باب میں "ہندو مسلم فسادات" کا ذکر کرتے ہوئے، ان کے اسباب سے یوں بحث کرتے ہیں:۔

"ہندوستان میں جن مقامات پر برطانوی اثر غالب ہے، وہاں فسادات بکثرت وقوع پذیر ہوتے ہیں اور جہاں یہ اثر کم ہے، وہاں فسادات بہت کم کیا شاذ و نادر نظر آتے ہیں۔ انگریزوں کے ہندوستان میں آنے سے پیشتر ہندو اور مسلمانوں میں کوئی کشیدگی نہیں تھی۔ ہر جگہ وہ امن و صلح کے ساتھ رہتے سہتے تھے۔ ایسی ریاستوں میں جہاں نسبتہً انگریز کم ہوتے ہیں اور جہاں انگریزی اثر بہت تھوڑا ہوتا ہے وہاں فسادات بہت کم ہوتے ہیں۔ لیکن جب ہندوستان میں انگریزی راج قائم ہوا جہاں انگریزی حکومت کا اثر سب سے زیادہ ہے، وہاں ان دونو قوموں میں بغض و عناد کی آگ برابر بھڑکتی رہتی ہے اور فسادات کا وقوع اکثر و بیشتر ہوتا ہے۔

اسکے ثبوت میں مصنف مذکور نے متعدد تاریخی شہادتیں بھی دیں ہیں چنانچہ وہ لکھتے ہیں:۔

"ہندوستان میں شروع ہی سے برطانوی پالیسی یہ رہی ہے کہ آپس میں پھوٹ ڈالو اور حکومت کرو۔ لیکن ہمیشہ اس کی احتیاط کی گئی ہے کہ دوسروں کو اسکا پتہ نہ چلنے پائے اور موقع پر بسا اوقات اس سے صاف انکار بھی کر دیا ہے۔ پھر بھی بعض دیدہ دلیر انگریز ایسے ہوئے ہیں جنہوں نے

اس پالیسی کا خود اپنی زبان سے اقبال کیا ہے اور اس کی مدافعت کرنے کی بھی کوشش کی ہے۔
۱۸۲۱ء ہی میں ایک انگریزی افسر نے فرضی نام سے "ایشیاٹک ریویو" میں ایک مضمون لکھا تھا جس میں اس نے صاف لفظوں میں کہا تھا کہ "پھوٹ ڈالکر حکومت کرنا، ہندوستان کے اندر ہمارے نظام حکومت کا خواہ وہ سیاسی ہو، یا سول ہو یا فوجی، سب سے بڑا نصب العین ہونا چاہئے"

"اس کے علاوہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامہ کے قریب لفٹننٹ کرنل جان کوک نے جو مراد آباد میں فوجی افسر تھے لکھا تھا کہ ہماری کوشش یہ ہونا چاہئے کہ (ہماری خوش قسمتی سے) یہاں کی مختلف قوموں اور مذاہب میں جو بعد ہے اسے برابر قائم رکھا جائے اور اسکا موقع نہ آنے دیا جائے کہ وہ آپس میں متفق ہو سکیں۔ پھوٹ ڈالکر حکومت کرنا ہندوستانی حکومت کا اصل اصول ہونا چاہئے"

"لارڈ الفنسٹن گورنر بمبئی نے ۱۸۵۹ء میں اپنی ایک سرکاری تحریر میں لکھا تھا کہ "پھوٹ ڈالکر حکومت کرنا قدیم زمانہ میں اہل روما کا اصول تھا اور یہی اصول ہمارا بھی ہونا چاہئے" سر جان اسٹریچی جنکے نام سے مسلم یونیورسٹی علیگڑھ کا ہال مشہور ہے اور جو ایک مشہور سول افسر ہونے کے ساتھ ساتھ بڑے مصنف بھی سمجھے جاتے ہیں انہوں نے ایک موقع پر لکھا تھا کہ "ہندوستان کے لوگوں میں باہم مخالف مذاہب کا ہونا ہمارے سیاسی پوزیشن کے لئے ایک بہت بڑی تقویت کا باعث ہے" انکے علاوہ مسٹر اے۔ او۔ ہیوم جنہوں نے تقریباً اپنی ساری عمر ہندوستان میں ایک بڑے عہدیدار کی حیثیت سے گزاری ہے انہوں نے کسی سلسلہ میں ایکبار مہاتما گاندھی سے نہایت صاف لفظوں میں فرمایا تھا کہ حکومت برطانیہ ہندوستان میں صرف پھوٹ ڈالکر حکومت کرنے کی پالیسی پر قائم ہے"

ان تمام مستند تاریخی شہادتوں کے دینے کے بعد مصنف موصوف لکھتے ہیں کہ یہ سب کچھ ایک قدرتی امر سمجھا جاتا اگر ایک قوم کا دوسری قوم کو مفتوح بنانا درست اور بلا اسکی مرضی کے اسپر حکومت کرنا درست ہوتا۔ اسوقت حکومت برطانیہ کے لئے بھی اپنی حکومت کو مستحکم اور مضبوط کرنے کی غرض سے اس پالیسی کو استعمال کرنا اور یہاں کے لوگوں میں پھوٹ ڈالنا اور نفاق پیدا کرنا بالکل صحیح اور درست ہوتا۔ ایک متحدہ قوم کا نہ صرف محکوم بنانا دشوار ہے بلکہ اس پر حکومت کرنا اور

ہمیشہ اسے اپنے جوتے کے نیچے دبائے رکھنا اس سے بھی زیادہ مشکل ہے۔ لہٰذا اگر برطانیہ اس خیال
کو ملحوظ رکھتی اور ہندوستان کے اندر اپنی حکومت کے دوران میں اس سے فائدہ نہ اٹھاتی تو
یہ ایک سخت موجب حیرت ہوتا!!

**مزدوروں اور سرمایہ داروں کی جنگ**

قرون وسطیٰ میں جب مذہب کا دور دورہ تھا تو یورپ میں متحارب قوتیں
صلیب اور ہلال یا خود آپس میں کاتھولکی اور پروٹسٹائی کے نام سے برسر
پیکار رہا کرتی تھیں، لیکن اب اس صنعت و حرفت کے دور میں محاذ جنگ روح اور قلب سے ہٹکر
جسم اور اعضا پر قائم ہوگیا ہے اور اب یورپ کی خانہ جنگی روحانی غذا کے لئے نہیں بلکہ مادی قوت
لایموت کی غرض سے ہوتی ہے۔ آج کل کی متحارب قوتیں بت پرستی اور خدا پرستی، صلیب و ہلال
نہیں بلکہ مزدوری اور سرمایہ داری ہوتی ہیں جن میں سے ایک تمام سامان اور آلات کیساتھ مسلح ہوتی ہے لیکن دوسری
کے پاس جوش و خروش، سرگرمی و مستعدی کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ ان متحارب قوتوں کا مستقبل کیا ہوگا، اسکا
اندازہ کرنا چاہو تو برلن (جرمنی) کو ایک اجتماع عظیم کے حالات ذیل میں ملاحظہ کرو:۔

صبح ۸ بجے سے کمیونسٹ مزدور بارکوں میں جمع ہونے لگے۔ ۱۰ بجے گشت کے لئے ان کی
روانگی کا وقت تھا۔ شہر کا کوئی حصہ ایسا نہ تھا جو انکے قدموں اور باجوں کی آوازوں سے گونج نہ اٹھا
ہو۔ شہر کے کسی ایک گوشہ میں کھڑے ہو جاؤ تو تمہیں نظر آئے گا کہ خاکی وردیاں، سرخ ستارے
بنی ہوئی ٹوپیاں پہنے ہوئے مزدوروں کی جماعت چلی جا رہی ہے۔ جماعتوں میں نہایت ترتیب و
انتظام پایا جاتا ہے، سرخ جھنڈے اور جھنڈیاں ہر جماعت کے ساتھ نظر آتی ہیں اور باجے ہیں کہ ان
نغموں کے ساتھ فضائے آسمانی میں گونج رہے ہیں:۔

اٹھو! اے فاقہ مستو اٹھو۔ تم دنیا کے سب سے بڑے بدنصیب ہو۔
انصاف کا یہ تقاضا ہرگز نہیں۔ آئندہ کے حالات اس سے کہیں بہتر ہیں۔ مجمع نے اسی جوش و
خروش کیساتھ شہر کے ہر گلی کوچہ کا گشت لگایا اور ان کے ساتھ جوق در جوق اور جماعتیں بھی آ آ کر
ملتی گئیں جن کے ہمراہ بھی اسی قسم کے جھنڈے اور نشانات تھے اور جن پر نہایت جلی حرفوں میں مختلف

قسم کی عبارتیں لکھی تھیں مثلاً "تف ہے سرمایہ داری کی جنگ پر" "زندہ باد انقلاب چین!" "تف ہو انگریزوں کی سرمایہ داری پر" "لینن مرگیا ہے۔ زندہ باد روح لینن"

غرض یہ تمام لشکر بالآخر ایک جگہ جمع ہوتا ہے اور جلسہ کی کارروائی شروع ہوتی ہے اس طرح ہر بات اور مفہوم کو ہر شخص مکرر اور بار بار ادا کرتا ہے تاکہ وقت کم صرف ہو اور اصل مقصد سننے والوں کے بخوبی ذہن نشین ہو جائے۔ ناظرین کے اندازہ کے لئے ایک تقریر کا آخری حصہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے:

تمام سرمایہ دار ملکوں میں نفع اٹھانیوالے سوویٹ یونین کے خلاف جہاد کی تیاری کر رہے ہیں لیکن ہم لوگ جرمنی کے تمام انقلابی قوت اور جذبات کو بیدار کر دینگے تاکہ وہ انکی تدبیروں کو چلنے نہ دیں۔ ہم مزدوری پیشہ لوگ صرف ایک جنگ کے لئے لڑینگے اور وہ جنگ کارخانہ داروں کے خلاف ہوگی۔ جرمن حکومت کے غیر جانبداری کے فریب میں ہرگز نہ آؤ جب جنگ کی نوبت آتی ہے تو اس وقت معاہدے اور عہد ناموں کی ردی کے کاغذوں سے زیادہ حقیقت نہیں ہوتی"

یہ اور اسی قسم کی دوسری تقریریں جب ختم ہو چکیں تو اخیر میں ایک قسم لیگئی اور سب نے قسم کے آخری حصہ کو اپنی اپنی زبان سے بلند آواز کے ساتھ دہرایا۔ ہر ایک نے اپنی زبان سے کہا کہ میں قسم کھاتا ہوں کہ

"میں کبھی نہیں بھولوں گا اس بات کو کہ دنیا کی سرمایہ داری سوویٹ روس کے خلاف جنگ کی تیاری کر رہی ہے۔

"کبھی نہیں بھولوں گا اس بات کو کہ دنیا بھر کے مزدوروں کی قسمت سوویٹ روس سے وابستہ ہے۔

"کبھی نہیں بھولوں گا ۴ ر اگست ۱۹۱۴ء کی تاریخ کو اور مصلحین کی غداری اور بے وفائی کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے میں اسے یاد رکھوں گا۔

"کہ اپنے ان انقلابی فرائض کو ادا کروں جو مزدوری پیشہ جماعت اور سوشلزم کی طرف سے

مجھ پر عاید ہوتے ہیں. میں ہمیشہ ہمیشہ انقلاب کا ایک جوانمرد سپاہی رہوں گا"

یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ یہ جوش و خروش، یہ الفاظ اور جملے اور یہ کسی عارضی جذبہ اور ہیجان کا نتیجہ تھا، نہیں بلکہ یہ ایک منظم اور باضابطہ جماعت کا (جس کا نام "روٹ فرنٹ" ہے) باقاعدہ جلسہ تھا جس کی شرکت کے لئے تمام گرد و نواح کے ملکوں سے مزدور پیشہ جماعتیں آئی تھیں. یہ تیاریاں آئندہ کی ایک بڑی جنگ یا کسی بڑی جنگ کے خلاف آمادہ جنگ ہونے کا پتہ دے رہی ہیں۔

---

## صرف اخبار نویس حضرات کیلئے

دہلی کا اخبار "ریاست" خاص اہتمام کے ساتھ ہندوستان کی اردو اخباری برادری کے ان اراکین کی زندگی کے حالات اور بلاک کی تصاویر ایک کتاب کی شکل میں شائع کرنے والا ہے جو فن صحافت کو فروغ دینے اور ترقی کے اعلیٰ درجہ تک پہنچانے کے لئے قابل قدر خدمات انجام دے رہے ہیں۔

امید ہے کہ تمام اخبار نویس حضرات خواہ وہ کسی حیثیت میں کام کرتے ہوں اپنی زندگی کے حالات مع عکسی تصاویر زیادہ سے زیادہ فروری ۳۲ء کے اخیر تک دفتر ریاست میں بھیج کر مشکور فرمائیں گے۔

منیجر ریاست دہلی

# کلام راسخ عظیم آبادی

نگراں کبھو نہ یہ جانب رُخ دلفریب پری رہی  مری چشم تا نگہ پسیں تری محو جلوہ گری رہی

پس مرگ جسم نزار کا لہو خشک ہو گیا سب ولے  وہی خون رہا دل خوں شدہ وہی چشم تر کی تری رہی

تمہیں گل کی جس نے بنایا یوں کہا اُس نے مجھکو صبا تو  رہے تم تو پردہ نشیں سدا مجھے آہ در بدری رہی

مرے پاس جنس ہنر تو تھی ولے بود و باش تھی اپنی واں  کہ متاع بیش بہا سدا جہاں جنس بے ہنری رہی

نہیں ہوش والوں پہ کچھ حسد مجھے رشک ہے تو انہوں پہ ہے  جنہیں تیرے جلوے کے سامنے مری طرح بیخبری رہی

جگر اور دل سب ہی رکھتے تھے ولے ہو سکا نہ کوئی طرف  ہدف اس کے ناوک ظلم کی مری طرح بیخبری رہی

یہ جواب ہے آخر عاشقی کبھو ہوش ہے کبھو رفتگی  نہ وہ گریۂ دل شب رہا، نہ وہ زاری سحری رہی

مجھے سونپ داغ فراق وے ہوئے یوں جدا کہ نہ پھر ملے  مرے دل میں تا دم واپسیں وہ امانت انکی دھری رہی

نہ تھی چشم راسخ خستہ دل کبھو خالی اشک سے دوستاں
شب و روز جام پر آب کی روش آنسوؤں سے بھری رہی

## دیگر

وے ہنسے میں جو اشکبار ہوا  گریہ کیا آب رو تبہ کار ہوا

جلوہ دل میں وفا شعار ہوا  مسکن درد و داغ یار ہوا

میری چشم پر آب کی دولت  ابر بے مایہ مایہ دار ہوا

دل کی قیمت شکستگی سے بڑھی  قلب تھا کامل العیار ہوا

بے گنہ حسن شاہد رحمت  اس لئے میں گناہگار ہوا

تم جو دامن کشاں یہاں سے گئے  صبر کا جیب تار تار ہوا

عشق میں اس کے بے جو غیرت آہ  شہر شہر اپنا اشتہار ہوا

دل پروانہ سے مرے تہ خاک — تو کہے موسم بہار ہوا
در ہی اس کے زلف کی دم ہے — جس سے آشفتہ روزگار ہوا
تیغ میں نے سراہی اس گل کی — پر وہ میرے گلے کا ہار ہوا
ہم گئے آپ سے دلے اُن کا — نہ کبھی اس طرف گزار ہوا
دور میں اُس کی مست آنکھوں کے — محتسب بھی شراب خوار ہوا

قطعہ

ضبط گریہ تھا فرمن عین دلے — ہم کو اس پر نہ اختیار ہوا
آنسو نکلے ہو گیا طوفان — تھا جو پردے میں آشکار ہوا
حشر دیدار کیا قیامت ہے — ق — وعدہ یہ وجہ اضطرار ہوا
ہائے پھر طول شوق تو دیکھو — میں ہیائے انتظار ہوا
واہ کیا شان ہے کریمی کی — ق — مورد رحم بار بار ہوا
آنے کیا کیا عمل میں منہیات — مصدر جرم بے شمار ہوا
قطع ہو بار امید عفو ہوئی — لیک پھر میں امیدوار ہوا
شوق صیاد کیا فزا دال تھا — ق — درپئے جان بے قرار ہوا
لے گیا عاقبت لگا کے مجھے — وجہ یہ تھی کہ میں شکار ہوا
جان تھی اے بے خبر امانت یار — ق — حیف وہ جو نہ ہوشیار ہوا
لوٹ تن سے رکھا نہ جس نے پاک — وقت تسلیم شرمسار ہوا

اب مصاحب ہیں یار کے راسخ
آخر ان کو یہ اقتدا ہوا

# شذرات

إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝

کس قدر دلخراش اور جانکاہ تھی وہ خبر جو ۲۹ دسمبر کو ہندوستان کی فضا میں گشت کر رہی تھی "مسیح الملک حکیم اجمل خاں صاحب کا انتقال ہو گیا"۔ پچھلے مہینے سارا ملک اس حادثہ فاجعہ پر ماتم کر رہا تھا لیکن مرحوم کے خاندان، دہلی کے باشندوں خصوصاً جامعہ ملیہ، اور طبیہ کالج کے طلبہ اور اساتذہ کے جذبات رنج والم کا بیان کرنا زبان و قلم کی طاقت سے باہر ہے۔

---

اسی شدت الم میں مرحوم کے خاندان والوں اور احباب خاص کو یہ فکر بھی تھی کہ جو قومی کام مرحوم کی ذات سے چل رہے تھے انکا کچھ انتظام کیا جائے۔ آپس کے مشورے کے بعد یہ طے پایا کہ مرحوم کے مطب میں انکے جانشین جناب حکیم محمد احمد صاحب ہوں۔ طبیہ کالج اور ہندوستانی دواخانہ میں مرحوم کے فرزند ارجمند حکیم محمد جمیل خانصاحب اپنے پدر بزرگوار کی جانشینی کریں اور جامعہ ملیہ کی امارت کے فرائض بالفعل ڈاکٹر انصاری صاحب انجام دیں۔

---

خدا کے فضل سے دواخانہ اور طبی کالج کی مالی حالت اچھی ہے۔ خطرہ اگر تھا تو جامعہ ملیہ کے لئے۔ لیکن الحمدللہ اس معاملہ میں غفلت نہیں کی گئی بلکہ ڈاکٹر انصاری صاحب نے اپنے قیام مدراس ہی کے زمانہ میں یہ اپیل شائع کر دیا کہ مسیح الملک مرحوم کی یادگار میں ایک فنڈ قائم کیا جائے جس کا مقصد جامعہ ملیہ کو مالی اعتبار سے مستحکم کرنا ہو۔ ایک بیان سری نواس آئنگر صاحب، پنڈت جواہر لال نہرو اور جمنالال بزاز صاحب کی طرف سے شائع ہوا کہ تمام ملک کو اس وقت جامعہ ملیہ کی مدد کرنا چاہیے۔ پھر حکیم جمیل خانصاحب نے دو خطوط شائع کئے جس میں حکیم صاحب مرحوم کے تمام

قدردانوں کو جامعہ کیطرف خاص طور سے توجہ دلائی۔ مولانا محمد علی نے متعدد دیر زور مضامین ہمدرد میں اس بحث پر لکھے اور جامع مسجد دہلی میں تقریریں کیں۔ اور مہاتما گاندھی نے ینگ انڈیا میں اپنی طرف سے اور ڈاکٹر انصاری صاحب کی طرف سے لوگوں کو اس کار خیر میں شرکت کی درخواست کی۔ اُس وقت سے ابتک ملک کے ہر طبقہ سے تمام سربرآوردہ لوگوں کے خطوط اور تار آرہے ہیں کہ وہ بھی مسیح الملک میموریل فنڈ کی تحریک میں جو جامعہ کی امداد کے لئے شروع ہوئی ہے شرکت کرتے ہیں۔

---

لیکن اب تک جو کچھ ہوا یہ محض ابتدائی کارروائی تھی جو اس تحریک کی اشاعت کے لئے کی گئی۔ اب آغاز فروری سے مولانا ابوالکلام آزاد، ڈاکٹر انصاری صاحب عبدالمجید خواجہ صاحب حکیم محمد جمیل خاں صاحب ڈاکٹر ذاکر حسین خانصاحب۔ مسعود علی صاحب ندوی ملک کے مختلف حصوں کا دورہ کریں گے اور انتہائی کوشش کریں گے کہ تین چار مہینے میں آٹھ لاکھ کی رقم جمع کرلیں جس کی درخواست کی گئی ہے۔ خدا ان حضرات کی ہمتوں میں برکت دے اور ہماری قوم کو توفیق دے کہ وہ حکیم صاحب مرحوم کی یادگار قائم کرنے میں دل کھولکر مدد دیں۔

---

پچھلے پرچہ میں جو مضمون روحانی کلام اور روحانی عمل کے عنوان سے چھپا ہے وہ اصل میں راجیندرن صاحب کا ہے جن کا ہم ناظرین جامعہ سے تعارف کرا چکے ہیں۔ غلطی سے انکا نام رہ گیا اور صرف عبدالقادر صاحب کا نام چھپا جنہوں نے اس مضمون کا ترجمہ کیا ہے۔

---

اردو اکاڈمی کی ممبری کی جو درخواست ہم نے گزشتہ ماہ کی تھی وہ بحمداللہ قبول کیجا رہی ہے اور اس وقت تک ۲۰ ممبر ہو چکے ہیں۔ ان حضرات کو اس مہینہ سے رسالہ جامعہ اور پیام تعلیم بھیجا جائے گا۔ اور انشاءاللہ آخر فروری تک اس سلسلہ کی پہلی کتاب "عربوں کا تمدن" ان کی خدمت

میں پہونچ جائے گی۔ ہمیں امید ہے کہ آخر ماہ تک اور بہت سے حضرات اکادمی کی ممبری قبول فرمائیں گے۔

---

گجرات ودیاپیٹھ احمد آباد کا سالانہ جلسہ تقسیم اسناد شروع جنوری میں منعقد ہوا اور پادری اینڈریوز صاحب نے اس کی صدارت فرمائی۔ پادری صاحب کا خطبہ تقریباً اول سے آخر تک مسیح الملک مرحوم کا دردناک مرثیہ تھا۔ پادری صاحب نے نہایت موثر الفاظ میں مرحوم کی محترم اور جامع کمالات شخصیت کی تصویر کھینچی اور انکے خلوص، انکی ہمدردی، سادگی خوش اخلاقی اور دینداری کے سیدھے سادے دلنشیں الفاظ میں کماحقہ تعریف کی۔ اسی سلسلہ میں پادری صاحب نے جامعہ ملیہ کا بھی ذکر کیا اور اسے حکیم صاحب کے کاموں میں سب سے مفید اور اہم کام بتایا۔

---

مہاتما گاندھی نے بھی بحیثیت چانسلر اس جلسہ میں تقریر فرمائی جس میں ودیاپیٹھ کے طلبہ کی کمی تعداد کا اعتراف کرتے ہوئے کہا کہ مجھے اس سے مطلق مایوسی نہیں ہے۔ اگر تم میں خلوص اور سچائی موجود ہے تو تعداد کی کمی ہرگز وجہ شکایت نہیں۔

---

ہمیں مہاتما جی کی رائے سے اتفاق ہے لیکن ہمارے خیال میں اگر گجرات کی تعلیمگاہ جامعہ ملیہ کی تقلید میں یونیورسٹی کی عمارت کے اندر ایک اسکول بھی کھول لے تو زیادہ مفید کام کر سکے گی اور چند سال کے بعد اسی اسکول سے کالج کے لئے بھی طلبہ مل سکیں گے۔ قومی تعلیم کی جتنی ضرورت یونیورسٹی کے لئے ہے اُس سے زیادہ اسکول کے طلبہ کے لئے ہے ہمیں امید ہے کہ ودیاپیٹھ کے کارکن اس پر غور کریں گے۔

---

مسیح الملک مرحوم کے انتقال کی خبر سن کر جہاں لوگوں نے اُنکے فرزند ارجمند حکیم محمد جمیل خاں صاحب کے پاس تعزیت کے پیام ارسال کئے وہاں بہت سے حضرات نے جامعہ ملیہ

میں بھی اظہار الم و ہمدردی کے لئے خطوط اور تار بھیجے۔ ہم ان سب حضرات کے دل سے شکرگزار ہیں کہ انہوں نے اس سخت مصیبت میں ہمیں تسکین دی اور ہماری دستگیری کا وعدہ کیا۔ تعزیت سے اہل ماتم کا غم دور تو نہیں ہو سکتا لیکن بہت کچھ ہلکا ہو جاتا ہے۔

# اعلان

جنوری ۲۶ء

جامعہ ملیہ کا "شعبہ تصنیف و تالیف" جدید انتظام کے بعد "اردو اکادمی" کہلاتا ہے "اکادمی" کا مقصد یہ ہے کہ اردو زبان میں مختلف علوم و فنون پر مستند کتابیں لکھوا کر شائع کرے۔ اب تک یورپ کی مختلف زبانوں سے بہترین کتابوں کے چند تراجم اور متعدد اور نجیل تصانیف شائع ہو چکی ہیں، آیندہ کے لئے یہ اہتمام کیا گیا ہے کہ کم سے کم چھوٹی کتابیں ہر سال لکھی جائیں "اکادمی" نے اپنے قدر دانوں کی آسانی اور اپنے فائدہ کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ طے کیا ہے کہ جو حضرات للعہ ۲۴ روپیہ سال اکادمی کو عطا فرمائیں وہ اس کے رکن قرار دئے جائیں اور انکی خدمت میں رسالہ "جامعہ" اور "اکادمی" کی سال بھر کی جملہ مطبوعات نذر کے طور پر پیش کیجائیں۔

زرچندہ کی وصولی کا یہ طریقہ ہے کہ ہر سہ ماہی کے شروع میں للعہ کا وی پی بھیجا جائے گا اور اُسکے وصول ہونے پر رکن کے نام رسالہ "جامعہ" ماہوار بھیجا جائے گا اور "اکادمی" کی جو کتاب تیار ہوگی وہ فوراً روانہ کی جائے گی، اگر کسی سہ ماہی میں وی پی نہ کیا گیا اور واپسی کے بعد پندرہ دن کے اندر زرچندہ منی آڈر سے نہ پہنچا تو مجبوراً رسالہ جامعہ اور کتابوں کی روانگی بند کر دی جائیگی۔

اسکا خیال رکھا جائے گا کہ رسالہ جامعہ اور سال بھر کی مطبوعات کی مجموعی قیمت للعہ ۲۴ سے کم نہ ہو۔ اس کے علاوہ پندرہ روزہ رسالہ "پیام تعلیم" جس کی سالانہ قیمت عہر ہے تحفۃً ہر رکن کی خدمت میں حاضر ہوگا۔ جو صاحب ان شرائط پر "اکادمی" کا ممبر بننا منظور فرمائیں وہ اپنا نام معہ پورے پتہ کے مندرجۂ ذیل پتہ پر روانہ فرمائیں۔

ڈاکٹر سید عابد حسین ایم۔ اے۔ پی ایچ۔ ڈی۔ ناظم اردو اکادمی۔ جامعہ ملیہ۔ قرولباغ۔ دہلی

المعلن

احمد الیاس مجیبی

# جامعہ

زیر ادارت

مولانا اسلم جیراجپوری ڈاکٹر سید عابد حسین ایم۔اے۔ پی۔ایچ۔ڈی

جلد ۱ | بابتہ ماہ رمضان ۱۳۴۶ھ مطابق فروری ۱۹۲۸ع | نمبر ۲

فہرست مضامین

# اجمل خاں

اُس عظیم الشان انسان کی زندگی، جس کو قضائے الٰہی نے دنیائے بے ثبات کی کشمکش اور زندگی کی تمام کاوشوں سے آزاد کر کے آغوشِ رحمت کی سپرد کر دیا صرف تین لفظوں میں بیان ہو سکتی ہے:-

## محبت، خدمت، استقامت

جس روح نے اس کالبدِ خاکی میں ۶۲ برس اپنے وجودِ اعلیٰ کو دنیا کی گندگی سے پاک رکھا اور کبھی ان مادی محسوسات سے آلودہ نہ ہونے دیا جو ایک معمولی انسان کو اپنا غلام بنا لیتے ہیں، اُس روح کی ساری رودادِ زندگی ان تین لفظوں میں محفوظ ہے۔

میں اجمل خاں کا عقیدتمند، نیازکیش تھا، میں اُنکی پاکیزہ صحبتوں
اجمل خاں کے اُس لازوال تبسم کا ایک درمِ ناخریدہ تھا جس تبسم کے اندر
کو جھلکتے دیکھا ہے، ۱۶ برس تک اُس اعلیٰ اور ارفع انسانیت کی ہر ادا میں
کو حیاتِ حقیقی کے سبق پڑھاتی رہی۔ ۱۶ برس تک بعض اوقات شب و روز، دنوں اور ہفتوں مسلسل، اُس صحبت کے مزے لوٹے، سفر میں اور حضر میں، خلوت میں اور جلوت میں، شریف منزل کی ان صحبتوں میں جہاں کبھی کبھی انکے خاص احباب جمع ہو جایا کرتے تھے، اور ان محفلوں میں جہاں سیاسی اور قومی مسائل کے ہنگامے برپا ہوتے تھے۔ والیانِ ریاست کے درباروں میں، ہندوستان کے دور دراز مقامات پر، اور یورپ اور ممالکِ غیر کی اجنبی فضا میں، اجمل خاں بجائے خود ایک شمعِ محفل ہو جاتے تھے۔ اُن کی شخصیت، اپنی تمامتر جاذبیت اور سنجیدگی کے ساتھ، ہر محفل میں

نظر انداز کر خیال ہوا کرتی تھی سا۔ اس شمع اجمل خاں میں کیا تھا جواب نہیں ہے اور جو کچھ تھا وہ کہاں گم ہو گیا!

وہ فدا سا دل، ناتواں اور داغدار، جس کی حرکت ۲۸ اور ۲۹ دسمبر سنہ ۲۷ء کی درمیانی شب میں بند ہو گئی، محبت و اخلاص کا ایک موجزن سمندر تھا، جو کوئی اس کے ساحل تک پہنچا، کبھی ناکام نہ آیا۔ اجمل خاں کے دل کی وسعت وہی جان سکتا ہے جس نے انکی دلفریب صحبتوں میں اس دلنواز شخصیت کے ہر پہلو کا مطالعہ کیا ہو۔ ۱۶ برس کے عہد نیازمندی میں کبھی ایک دفعہ بھی میں نے انکو اپنے کسی مخالف یا دشمن کے لئے کڑی بات کہتے نہ سنا، ہزار بار ایسا ہوا ہے کہ میں نے اور میری طرح دوسرے احباب نے بعض اشخاص کا تذکرہ کیا جن کی بدزبانی سر بازار انکو ہدف بناتی تھی، لیکن اجمل خاں کے پاس دشمنوں کی دشمنی کا صرف ایک ہی جواب تھا، یعنی مسکرا کر خاموش ہو جانا۔ زیادہ سے زیادہ سخت بات جو میں نے کسی شخص کے متعلق کبھی انکی زبانی سنی وہ صرف یہ ہوا کرتی تھی کہ "حکیمی صاحب! زید کچھ اچھا آدمی نہیں ہے"! کتنے انسان ہیں جو اس اولوالعزمی کے ساتھ دوسروں کی کمزوریوں کو نظر انداز کر سکتے ہوں۔ اُس دل میں محبت کے سوا کچھ نہ تھا، خاص احباب کا تو ذکر ہی کیا ہے غیر بھی انکے دل کے کسی نہ کسی گوشہ میں جگہ پا لیتے تھے، اور پھر وہ جگہ انکے لئے ہمیشہ محفوظ رہتی تھی، غریب اور امیر، بڑے اور چھوٹے، برے اور اچھے سب اُس گھر میں محبت کا سایہ پاتے تھے اور وہ ایک فیض عام تھا کہ جاری تھا۔

---

**خدمت۔** اجمل خاں کی ساری زندگی کا کارکن جذبہ تھا، وہ اتنا اعلیٰ تھا، اتنا استوار تھا، اتنا عام تھا، کہ انکا آخری سانس بھی خدمت خلق میں گزر گیا، شخصی زندگی میں، خاندانی زندگی میں، طب میں، سیاسیات میں، معاشرت میں وہی ایک جذبۂ خدمت ہمہ وقت کارفرما تھا، ساری کاروبار زندگی کا سرِ رشتہ کار وہی ایک جذبۂ اعلیٰ تھا جس نے اجمل خاں کو لاکھوں دلوں کا حاکم اور لاکھوں گھروں کا چراغ بنا دیا تھا۔ تین سو برس تک جس خاندان نے طب کے ذریعہ سے ہندوستان

میں اور وہ اسے ہندوستان مخلوقِ خدا کی خدمت کرتی تھی اُس خاندان کے نام نیک کو اجمل خاں صاحب
کی وسعت سے بہت آگے اور اس فنِ شریف کی بلندیوں سے بلندتر رہے گئے۔ اُنکا جذبۂ خدمت وسیع
تر میدان مانگتا تھا، بلند تر فضا ڈھونڈتا تھا۔ بہت کم با اقبال ایسے ہیں جو اپنی پبلک زندگی کے شباب
میں، انحطاط کا وقت آنے سے پہلے میدانِ معرکہ کارزار میں کمر باندھے ہوئے گزر جائیں اور زندگی
کی پستی کا ایک قدم بھی انکو اٹھانا نہ پڑے۔ کارسازِ حقیقی اُنکا ایسا کارساز تھا جس نے اُنکے نفس
آخر تک وہی ایک کام اُن سے لیا جو دنیا کے بڑے سے بڑے اشخاص کا تمغۂ امتیاز اور مایۂ فخر
ہوتا ہے۔ وہ ایک غلام، مجبور، اور پست قوم کی تباہیوں میں پیدا ہوئے، ہاں، قدرت کا یہ ایک
غیر معمولی کرشمہ تھا کہ اس عام پستی کی حالت میں بھی آپکی فطرت اس قدر بلند اور اس قدر آزاد رہی۔
کاروبارِ قدرت میں کوئی انسان دم نہیں مار سکتا، لیکن اجمل خاں کو تو کسی زندہ قوم میں پیدا
ہونا چاہئے تھا! گذشتہ دسمبر میں جب امیر افغانستان کی تشریف آوری کے سلسلہ میں وہ بمبئی
تشریف لے گئے تھے تو بسترِ علالت سے اٹھ کر ایسی حالت میں روانہ ہوئے تھے، کہ اُنکے لئے معمولی نقل و
حرکت بھی تکلیف دہ تھی۔ میں نے کتنی دفعہ عرض کیا کہ اس حالت میں بمبئی کا طویل سفر کسی طرح مناسب
نہیں، پہلے تو خاموش رہے پھر فرمایا کہ "مجھے جامعہ کے لئے روپے کی فکر ہے، بغیر بمبئی گئے انتظام
ہونا ممکن نہیں" وہاں سے واپس ہو کر جب رامپور تشریف لائے تو پانچ روز سے غذا برائے نام
رہ گئی تھی، میں نے عرض کیا کہ کچھ روز رامپور میں قیام کیجئے، دلی کی مصروفیت ایسی حالت میں ناقابل
برداشت ہوگی، لیکن اُنکی حالت تو یہ تھی کہ ایک لمحہ بیکار نہیں گزار سکتے تھے، کام اُنکے لئے نفس
حیات تھا۔ رامپور میں کبھی ہز ہائنس سے اپنی علالت کا ذکر نہ فرماتے تھے اور تمام احباب کو
ہدایت ہوتی تھی کہ ہز ہائنس تک اُنکی سوءِ مزاجی کی خبر نہ جانے پائے، وہ خوب جانتے تھے کہ ایسی
حالت میں ہز ہائنس کی محبت کا لازمی تقاضہ یہ ہوگا کہ وہ رامپور میں روکے جائیں اور یہ انکو گوارا
نہ تھا، انکو گوارا نہ تھا کہ وہ اپنے مرکزِ عمل سے دور رہیں۔

یوں تو کبھی پیشانی پر شکن نمودار نہ ہوتی تھی لیکن اہلِ غرض کے لئے تو ہر وقت اُنکے گھر

کا اور دل کا دروازہ کھلا رہتا تھا۔ بارہا میں نے عرض کیا کہ اپنے مشاغل میں فرصت و آرام
کا بھی کوئی وقت نکالئے، جب فرمایا تو یہی فرمایا کہ "قاضی صاحب! میں کیسے کسی کو منع کر دوں"
خدمت خلق کے اس ذوق و دوام کے ساتھ شان استغنا یہ تھی کہ کبھی اپنے کسی عزیز دوست کو تکلیف
نہ دے سکتے تھے کبھی یہ گوارا نہ تھا کہ انکا کوئی عقیدتمند چند ساعت انکی کوئی خدمت کر سکے وہ دوسروں
کی خدمت کر کے مسرور ہوا ور انکی وجہ سے کوئی دوسرا تکلیف اٹھائے تو آزردہ ہوتے تھے۔ آپکا
وجود دنیا میں محض خدمت کے لئے تھا، بستر مرگ پر بھی انہوں نے اپنے کسی خادم یا دوست کو اس
کا موقع نہیں دیا کہ کوئی چند منٹ انکی خدمت کر لیتا جس شان سے دنیا میں زندہ رہے اسی شان
سے سدھار گئے۔ انکی زندگی کا سارا سفر جس طرح باعزم و وقار گزرا اسی طرح اس دنیائے ناپائدار
میں انکے آخری لمحے بھی انتہائی خودداری کے ساتھ (جو ہمیشہ نخوت سے پاک رہی) گزرے انہوں
نے احسان کئے، احسان لئے نہیں۔ اس خراب آباد عالم سے وہ ہنستے بولتے گزر گئے اور لاکھوں
کو روتا چھوڑ گئے۔

آں طبیبے کہ شفا یافت جہاں از نفسش
حال درد شب ہجراں کہ رساند ز لبش (شیدا)

---

**استقامت۔** اجمل خاں کی تصویر حیات کا ایک فولادی فریم تھا۔ انکی فطرت کے لاکھوں لطیف
و نازک خط و خال اس فریم میں اہل بصیرت کے لئے زیب نظر تھے۔ وہ کوہ وقار انسان جس کا نام
اجمل خاں تھا اپنی زندگی کے اصولوں کا ایک سورما تھا۔ اجمل خاں کے اصولوں کی چٹان پر ہزارہا
خودغرض اشخاص کی کشتیاں ٹکرا ٹکرا کر غرق ہو جایا کرتی تھیں۔ عمر کا ایک بڑا حصہ انہوں نے اپنے
فن کی خدمت میں صرف کیا، آج طبیہ کالج اور دواخانہ یونانی اس عالی حوصلہ انسان کے عزم و
استقامت کا ایک ادنیٰ نمونہ ہیں۔ جو طب صدیوں سے حالت انحطاط میں تھی، جو طب دنیا کے ترقی یافتہ
علوم سے محروم اور اجنبی تھی، اس کو ایک بلند تر سطح پر لانے اور اس کام میں قدامت پسندوں

کی اقوام سینہ بسینہ کا مقابلہ کرنے میں مسیح الملک کو کتنی قربانیاں کرنی پڑی ہونگی کتنے مخالفین کا مقابلہ کرنا پڑا ہوگا! یہی نہیں بلکہ جب انہوں نے اپنے خاندان کے تمام علم سینہ کو عامتہ الناس کی ملکیت بنا دیا اور خاندانی نسخوں کو راز میں رکھنا اپنے لئے حرام کر لیا تو بلاشبہ انہوں نے ایک ایسی قربانی کی جس کی ہمت بڑے بڑوں کو کبھی نہ ہو سکی۔ انکی اس قربانی کا مظہر دواخانہ یونانی ہے جو آج خاندان شریفی کی تمام علمی جواہر کا مالک ہے۔ پھر جب انکی فطرت عالی نے اپنے لئے ایک وسیع تر میدان عمل مانگا تو وہ سیاسیات کی طرف متوجہ ہوئے اور اس عزم و قوت کیساتھ متوجہ ہوئے کہ اپنی بقیہ زندگی معہ اُن تمام آسائشوں اور راحتوں کے جو انکو میسر تھیں یک قلم قربان کر دی۔ وہ امراء اور رؤسا کی محفل سے اٹھکر، فرش خاک پر آ بیٹھے۔ میں نے اُن اجمل خاں کو بھی دیکھا تھا جو سیاسیات کے گزشتہ ہنگامہ عظیم سے پہلے۔ ایک عالی شان طبیب ایک اولوالعزم رئیس، اور ایک بلند مقام شخص تھے، اور پھر میں نے اُن کھدر پوش اجمل خاں کو دیکھا جن کی صبح اور شام کچھ سے کچھ ہو گئی تھی۔ انکی زندگی کی صبح مسند پر ہوئی اور اس کی شام فقیر کے بوریے پر! یہ انقلاب عظیم محض سیاست و معاشرت کا انقلاب تھا۔ انسانیت کا جوہر تو وہی تھا جو خدا کا دیا لیکر وہ دنیا میں آئے تھے اور اپنے ساتھ قبر کے کونے میں لے گئے۔ انکی فطرت عالی کبھی زربفت اور کھدر کے اختلاف سے متاثر نہ ہو سکتی تھی۔ خدا نے جو کچھ انکو عطا کیا تھا وہ بہت عطا کیا تھا۔ اُن کے لئے عطائے الٰہی مقدار میں محدود نہ تھی۔ دولت بہت کمائی اور بہت صرف کی، عزت بہت حاصل کی اور آخر وقت تک اس کو محفوظ رکھا، محبت دوسروں سے اپنے لئے حاصل کی اور بے اندازہ حاصل کی، اسی طرح اپنے دل کی محبت دوسروں کو بخشی اور بے اندازہ بخشی! جذبۂ قومی انکو سیاسیات کی قربانگاہ پر لایا تو کچھ نہ تھا جو انہوں نے قربان نہ کر ڈالا ہو۔ یہ فقیر منش انسان اپنے دل کی سلطنت میں کتنا بڑا شہنشاہ تھا! اللہ! اللہ!!

---

(۱) اجمل خاں کی سیاست فی نفسہ بالکل تعمیری تھی، تخریبی نہ تھی، انکی فطرت ان کو ہر چیز کے

تعمیری پہلو کی طرف لیجاتی تھی۔ تخریب کا پہلو کتنا ہی اہم اور ناگزیر کیوں نہ ہو مگر تعمیری جذبہ
کا آخری اور محبوب ترین ثمر جامعہ ملیہ اسلامیہ ہے جس کے لئے انہوں نے اپنے آخری زمانہ میں
بہت سی کٹھن منزلیں طے کیں۔ جامعہ درحقیقت اجمل خاں کی اُن فطری خصوصیات کا ایک عجیب و
غریب مرکب ہے، یعنی محبت، خدمت اور استقامت۔ جب علیگڈھ میں دن اور رات پورانے کالج
اور نوخیز جامعہ کی کشمکش ہو رہی تھی، اُس وقت بھی، میرے ذاتی علم و یقین میں، اجمل خاں ایک ہی
اصول پر جمے ہوئے تھے اور وہ صرف یہ تھا کہ قومی تعلیم کا ایک نیا اور کامیاب مطمح نظر، جامعہ کے
قالب میں دنیا کے سامنے رکھا جائے، اُنکے خیال میں جامعہ کو سیاسی کشمکش میں ڈالدینا ایک سخت
غلطی تھی، وہ جامعہ کے بنیادی اصول کو ہمہ وقت پیش نظر رکھتے تھے اور دل سے چاہتے تھے
کہ خالص قومی تعلیم کا مرکز بناکر جامعہ کو سیاسی حوادث سے محفوظ کردیا جائے۔ وہ صحبتیں مجھے یاد
ہیں جب عبدالمجید خواجہ صاحب کے مکان پر اس مسئلہ کے متعلق اُن سے اور دوسرے اکابرین
قوم سے اختلاف رائے ہوتا تھا اور سیاسی فضا کی اُس گرمی میں اُنکو اپنے ہم خیال دو تین آدمی بھی
نہ ملتے تھے، پھر وہ وقت آیا کہ علیگڈھ میں جامعہ ایک مریض جاں بہ لب تھا اور اسکا یہ مسیح نفس
تیماردار اُس مایوسی کی حالت میں بیمار کو اپنے گھر لے آیا۔ وہ ایک خالص قومی محبت تھی، وہ
ایک جذبۂ بے اختیار تھا جس نے اجمل خاں کو مجبور کیا کہ تمام سیاسی مصلحتوں، اس کام کی
تمام ذمہ داریوں اور دشواریوں، اور اپنی خرابیٔ صحت سے قطع نظر کرکے وہ گرتی ہوئی دیوار
کی اینٹوں کو چُن کر علیگڈھ سے دہلی لائیں، یہ اُنکا عظیم الشان جذبۂ قومی تھا کہ انہوں نے جامعہ
کو جس کا سہارا وہ تھے، خود اپنی زندگی کا سہارا بنالیا، دنیا بھر کے تردد ات، سارے جہان کی
فکریں، لاکھوں مشاغل، یہ سب ایک طرف رہے اور جامعہ کا تخیل دوسری طرف! ترازو کا یہی پلہ
ہمیشہ بھاری رہتا تھا! مجھ سے کئی دفعہ فرمایا کہ "کاش! میں دو برس اور زندہ رہ سکوں،
جامعہ اپنی ٹانگوں پر کھڑا ہو جائے، پھر مجھے کوئی فکر نہ ہوگی!" لیکن چراغ میں تیل ختم ہوچکا تھا
اس کو تو گل ہونا ہی تھا، جامعہ کو اب صرف خدا کے سہارے پر زندہ رہنا ہے، وہ صدا ایک

بعد اپنی محبت، خدمت، استقامت کے لازوال نقوش جامعہ کے در و دیوار پر چھوڑ گئے
جن کو جامعہ کی موجودہ اور آئندہ نسلوں کے لئے چراغ ہدایت ہونا چاہئے۔

برزمینے کہ نشان کف پائے تو بود — سالہا سجدہ صاحب نظراں خواہد بود

(اجمل خاں کے استقامت اور عزم کی اعلیٰ ترین تصویر جامعہ ملیہ ہے) اس باب میں اُنکے مخصوص احباب تک ان کی اس ہمت پر حیران تھے۔ میں تو کبھی کبھی تنگ آکر عرض کرتا تھا کہ "حکیم صاحب! اب خاک ڈالئے، کچھ نہ ہوگا۔ کہاں تک بھیک مانگئے گا"۔ یہ سنکر مسکرا دیا کرتے تھے، اور شاید دل میں میری کم ہمتی پر ہنسا کرتے ہونگے۔ انکا عزم راسخ ہم جیسے کتنوں کو شرما دیا کرتا تھا، شاید ہم ہی جیسوں کے لئے انہوں نے فرمایا تھا کہ:

توشیریں کار باش و باز نگر سر فروشے را
کہ من در زیر دلق خود قبائے کوہکن دارم (شیدا)

---

میں تو کچھ ایسا مایوس اور افسردہ ہوں کہ حرف تمنا کا تو ذکر ہی کیا ہے ایک نفس سرد بھی نہیں نکلتا۔ خدا ہی کو معلوم ہے کہ جامعہ کا حشر کیا ہوگا، لیکن اتنا کہہ سکتا ہوں کہ جامعہ کے متعلق اجمل خاں کے شیدائیوں کا فرض جو کچھ ہے وہ بالکل واضح ہے۔ ساری عمر اجمل خاں نے کسی سے اپنی خدمتوں کی قیمت اور داد نہیں چاہی، اپنی قربانیوں کا معاوضہ نہیں مانگا، آج اُن کی رحلت کے بعد کم از کم اُنکے مخصوص نیاز مندوں کو اُس شہید کے خون میں اپنا خون ملا دینا ہے، یوں تو اہل بصیرت کے لئے ہر قدم پر اجمل خاں کا نشان موجود ہے (لاکھوں داستانیں ہیں جو لکھی جائیں گی، پڑھی جائیں گی اور سنی جائیں گی، لاکھوں قصے ہیں جو بیان ہوں گے، مگر اُن کی زندگی کی آخری داستان جامعہ ملیہ اسلامیہ ہے) اب اجمل خاں کی یادگار قائم کرنے کا سوال کیسا؟ یہ بحث کیسی کہ یادگار قائم ہو، کہاں قائم ہو، اور کیا قائم ہو۔ اجمل خاں کے چاہنے والوں کے لئے ان کی یہ یادگاریں کیا کم ہیں۔ ایک جامعہ جو اُن کی محبت کا

# دانیالی بشارتیں

## سنین محمدؐ

(۲)

حضرت دانیالؑ نے آنحضرت صلعم کے ظہور کا سن اور سال تک بتادیا ہے لیکن آیتوں کو سمجھنے کے لیے ضرور ہے کہ ہم بخت نصر کی حکومت کا پہلا سال متعین کرلیں کہ وہ سن مسیحی اور سن ہجری سے کس قدر قبل تھا۔ ہمارے مسیحی احباب ۶۰۶ء یا ۶۰۵ء ق م بتاتے ہیں۔

### زمانہ مابین بخت نصر و خسرو بہمن

بخت نصر کے پہلے سال اور خورس کے پہلے سال کے درمیان مسیحی علمائے دین اور مورخین صرف ۷۰ برس کا زمانہ فرض کرتے ہیں، حالانکہ خورس کے پہلے سال سے ۲۰۰ یا ۲۱۰ برس پہلے سلہ جلوس بخت نصر تھا۔

مسیحی غلطی کے اسباب مسیحی علما اور مورخین کو دھوکا ہوا، وجہ اسکی یہ ہے کہ یہ تواریخ کے آخر میں اور عزرا کے شروع میں مذکور ہے کہ یہودی قوم بابل میں اس وقت تک غلام رہی جب تک یرمیاہ کی پیش گوئی کے ۷۰ برس گزر نہ گئے لیکن اسکا مطلب صرف یہ ہے کہ ۷۰ برس جب پورے ہولئے تو اسکے بعد واپسی کی اجازت ملی۔

ایک فرشتہ نے سلہ جلوس دارا میں فرمایا کہ "اے رب الافواج تو کب تک یروشلم اور یہوداہ کے شہروں پر رحم نہ کھائے گا جن پر تو ۷۰ برس سے غضب نازل کرتا ہے" (زکریا ۱: ۱۲) اس سے صاف معلوم ہوگیا کہ بابل میں یرمیاہ کے موعودہ ۷۰ برس گزر جانے کے بعد بھی مصیبت کے برسوں کو انہیں ۷۰ برسوں میں شمار کر دیا گیا ہے۔

یرمیاہ نے بابل میں ۷۰ برس کی پیش گوئی کی تھی (یرمیاہ باب ۲۵ میں مذکور ہیں) ۷۰ برس بابل میں غلام رہنے کی میعاد انہوں نے مقرر کی تھی، اس کے بعد بابل کی تباہی کا وعدہ تھا۔ حزقی ایل کے بیان سے یہ صاف ظاہر ہے کہ بنی اسرائیل کے لئے تباہی کی مدت خدا نے ۴۰ سال اور ۳۹۰ سال کل ۴۳۰ برس مقرر کی تھی (حزقی ایل باب ۴)

## مسیحی غلطی کے دلائل

عزرا کا بیان ہے کہ "جب خورس کے پہلے سال میں بنی اسرائیل کے قبائل واپس آئے تو بنی حبایاہ، بنی ہقوص اور بنی برزلی وغیرہ قبائل اپنا نسب نامہ پیش نہ کر سکے اس لئے وہ ناپاک گنے گئے کہانت سے خارج کیے گئے" (عزرا ۲: ۶۱) کیا یہ ممکن ہے کہ ایک نہیں متعدد قبیلے صرف ۷۰ برس کے اندر اپنا پورا نسب نامہ بھول جائیں؟ خصوصاً ایسی قوم جس کے بزرگوں کو سو سو، دو دو سو برس کی عمر کا بتایا جاتا ہے۔

یورپین مفروضہ کے خلاف ایک بات یہ بھی ہے کہ سنہ ۱ جلوس خورس میں زروبابل بن شالتی ایل ایک شخص نظر آتا ہے، جو ہزاروں کی گنتی میں بنی اسرائیل کو اپنی قیادت میں لیکر یروشلم میں آیا اور تعمیر ہیکل کا کام شروع کیا (عزرا باب دوم) یہ شخص بنی اسرائیل کا ناظم تھا (حجی ۱) اس لئے اس کی عمر سنہ ۱ خورس میں کم از کم ۳۰ - ۳۲ برس کی ہوگی، اس نے تعمیر کے لئے جن نوجوانوں کو مقرر کیا انمیں سے کسی کی عمر ۲۰ برس سے کم نہ تھی (عزرا ۳: ۸) اسی سے اندازہ کر سکتے ہو کہ اس وقت اس کی عمر کیا ہوگی۔

یہ شخص یکونیاہ سے گرفتاری کے ایام میں پیدا ہوا (متی ۱: ۱۲) اور سنہ یا سنہ میں گرفتار ہوا، جسے ہم یروشلم پر بخت نصر کے قبضہ کا آٹھواں یا نواں سال کہہ سکتے ہیں اسکے بعد پورے ۳۷ برس جیل میں رہا، ۳۷ ویں برس کے ختم ہونے کو ۵ دن باقی تھے جب یہ جیل سے نکلا (یرمیاہ ۵۲: ۳۱) اس بنا پر یہ قطعی ہے کہ سنہ یا سنہ قبضہ بخت نصر اس کے جیل سے نکلنے کا سال ہے۔ اپنی گرفتاری کے وقت وہ آٹھ برس کا تھا (تواریخ)

غرض [illegible] اس سے [illegible] کا [illegible]

کہ [illegible] بخت نصر سے پہلے [illegible] کوئی اولاد پیدا نہیں ہوئی۔

پھر [illegible] خورس [illegible] بخت نصر [illegible] تھا تو اس سال یکونیاہ کی عمر کسی طرح ۱۸ برس سے زیادہ

نہیں ہو سکتی تھی کیونکہ ۲ تواریخ کے مصنف اور متی کے متفقہ بیان سے ظاہر ہے کہ یکونیاہ کی پیدائش

[illegible] میں [illegible] جب یروشلم بخت نصر کی حکومت قائم ہوئی۔

[illegible] قبضہ بخت نصر میں اس کے بڑے سے بڑے فرزند کی عمر زیادہ سے زیادہ ۲۴ برس

کی ہوگی کیونکہ یہ قطعی ہے کہ [illegible] سے پہلے اس کی کوئی اولاد پیدا نہ ہو سکی۔

اب آپ خود سوچ سکتے ہیں کہ اگر بخت نصر اور خورس کے سنین جلوس کے درمیان صرف

۰۰ برس کا فرق تھا تو آیا یہ ممکن بھی ہے زروبابل بن شیالتی ایل جو یکونیاہ کا پوتا یا پڑپوتا تھا [illegible]

قبضہ بخت نصر میں منصہ وجود پر آچکا ہو۔

## بخت نصر کے پہلے سال خورس تک کا تخمینی زمانہ

زروبابل کو متی، عزرا، زکریا، حجی، اور لوقا متفقہ طور پر زروبابل بن شیالتی ایل

کہتے ہیں، اس سے تو یہ صاف ظاہر ہے کہ شیالتی ایل زروبابل کے آباء میں تھا، مگر ابھی یہ

طے کرنا باقی ہے کہ شیالتی ایل اسکا حقیقی باپ تھا، یا جس طرح متی نے یکونیاہ کے دادا یوشیاہ

کو اسکا باپ لکھدیا ہے (متی ۱ : ۱۰) اسی طرح شیالتی ایل بھی زروبابل کا دادا تھا، عرب اور یہود

دونوں کا طریقہ ہے کہ اکثر ابن کا لفظ دادا کی طرف بھی مضاف کر دیتے ہیں۔

(۱ تواریخ ۳ : ۱۹) زروبابل کو فدایاہ میں شمار کیا گیا ہے اس سے معلوم ہوا کہ شیالتی ایل

اور فدایاہ دونوں زروبابل کے آباء میں داخل تھے۔

(۱ تواریخ ۳ : ۱۷) کی عبارت یوں ہے " اور بنی یکونیاہ، اسیر اسکا بیٹا شیالتی ایل

اور ملکرام اور فدایاہ،، اس آیت سے صاف واضح ہے کہ شیالتی ایل براہ راست یکونیاہ کا بیٹا نہیں

بلکہ اسیر کا بیٹا ہے۔

اس موقع پر فدایاہ شیالتی ایل کا بھائی معلوم ہوتا ہے لیکن ایسا نہیں ہے کیونکہ اس جگہ
قبائل کا تذکرہ ہو رہا ہے، خود فدایاہ تو شیالتی ایل کا فرزند تھا، لیکن اس کی نسل سے جو
قبیلہ پیدا ہوا وہ اتنا بڑا ہوا کہ ایک الگ قبیلہ قرار دیا گیا۔

اسیر بھی براہ راست یکونیاہ کا فرزند نہ تھا کیونکہ یکونیاہ کا بیٹا تو صدقیاہ تھا چنانچہ ۱ تواریخ
۳: ۱۶ میں صاف لکھا ہے۔

" اور یہویقیم کا بیٹا یکونیاہ اسکا بیٹا صدقیاہ "

اس موقع پر ۱۹۶۰ء کی چھپی بائبل میں صدقیاہ پر حاشیہ دیکر یہ لکھا ہے کہ "یہ اس کا چچا تھا، لیکن
چونکہ اسکا قائم مقام ہوا اس لئے اسکا بیٹا ٹھہرا " یہ حاشیہ پادری صاحبان کی جدت ہے، کیونکہ
یکونیاہ کے چچا صدقیاہ کا ذکر تو (۳: ۱۵) میں خود ہی آچکا ہے اس لئے یہ صدقیاہ یقیناً
بادشاہ صدقیاہ کے بھتیجے کا لڑکا ہے، پادری صاحبان غالباً یہ خیال کرنا مناسب نہ سمجھے کہ سامی
قوموں میں دادا اور پوتے اکثر ہم نام ہوا کئے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ زروبابل کا پورا نسب نامہ یوں ہے

" زروبابل بن فدایاہ، بن شیالتی ایل بن اسیر، بن صدقیاہ، بن یکونیاہ۔

یکونیاہ کا سال پیدائش (متی ۱: ۱۱) کی رو سے گرفتاری کے ایام میں داخل ہے یکونیاہ
جب تخت پر بیٹھا تو وہ صرف ۸ برس کا تھا (۲ تواریخ ۳۶: ۹) لیکن (۲ سلاطین ۲۴: ۸) میں اس
وقت اسکی عمر اٹھارہ برس بتائی گئی ہے، متی اور ۲ تواریخ کے متفقہ بیان کے مقابلہ میں اس
بیان کی وقعت نہیں نسخوں کی غلطی نے ۸ کو ۱۸ کر دیا۔

یکونیاہ سے نیچے کی پانچ پشتوں کی پیدائش کے لئے کسی طرح صرف ۲۵ برس کافی نہیں ہو سکتے ان
کی پیدائش کے لئے کم و بیش ۲۰۰ برس کا زمانہ درکار رہتا ہے۔

## صحیح زمانہ

حضرت دانیال کی کتاب میں دو خورس کا تذکرہ ہے، ایک خورس تو وہ ہے جس کا

حضرت پہلا سال انہوں نے پایا (دان ۱۱ : ۱) دوسرا خورس وہ ہے جس کے تیسرے برس انہوں نے یونانی حکومت کے قیام کی خبر دی (دان ۱۰ : ۱)

عزرا کے زمانہ میں جو خورس تھا اسکا زمانہ اگر دانیال نے پایا ہوتا تو وہ انکا تذکرہ بھی ضرور کرتے۔

خورس جس کے تیسرے جلوس میں حضرت دانیال زندہ تھے وہ خورس نہیں ہے جو حضرت عزیز کا معاصر تھا، حضرت عزیز والے خورس یا خسرو کو حضرت یشعیاہ خدا کا مسیح (۴۵ : ۱) خدا کا چرواہا اور خدا کی مرضی پوری کرنے والا (۴۴ : ۲۸) قرار دیتے ہیں اور حضرت عزیز کے بیان سے وہ مامور من اللہ ثابت ہوتا ہے (۱ : ۲) لیکن دانیال کا خورس اتنا برا تھا کہ وہ ۲۱ دن تک خدا کے فرشتہ کا مقابلہ کرتا رہا (دانیال ۱۰ : ۱۳) اور جس سے جنگ کرنے کے لئے خدا کا فرشتہ مستعد تھا (دان ۱۰ : ۲۰)

اسی خورس کے عہد میں حضرت دانی ایل کے فرشتہ نے خبر دی کہ ایران میں چار بادشاہ اور ہونگے اس کے بعد یونانی سردار آئے گا (دان ۱۱ : ۲)

اس سے صاف ظاہر ہو گیا کہ یہ خورس خسرو گشتاسپ تھا جس کے بعد بہمنؑ، ہمائےؑ جزاد دارائؑ ابن اور داراؑ ابن دارا چار بادشاہ اور ہوئے۔

مسیحی مورخ ابن العبری نے مختصر الدول میں لکھا ہے کہ تمام یہود، نصاری، مجوس اور مورخین کے نزدیک عزرا کا معاصر یہی بہمن بن اسفندیار تھا۔

بہمن کا پہلا سال حکومت [illegible] یا [illegible] ق م بتایا جاتا ہے بہمن کا پیشرو خورس یا خسرو گشتاشپ تھا، خدا نامہ ایران کی قدیم ترین تاریخ کے حوالہ سے مشرق کے تمام مورخین گشتاسپ کے ایام حکومت ۱۲۰ برس بتاتے ہیں اسلئے دانیال کے معاصر خورس کا پہلا سنہ جلوس یقینا [illegible] یا [illegible] ق م تھا۔

سنہ بخت نصر خود حضرت دانیال کے بیان سے واضح ہے کہ یہ خورس دارا ابن خشو برس مادی کے

بعد ہوا ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ اسکے ایام حکومت معلوم نہیں لیکن پھر بھی ہم کو یہ غور کرنا ضرور ہے کہ اس سال سے کتنے دنوں پہلے بخت نصر کا پہلا سال حکومت تھا۔

بخت نصر کے ایام حکومت عیسائی مورخین صرف ۴۳ یا ۴۴ برس فرض کرتے ہیں تاکہ وہ سنہ بختنصری سے سنہ جلوس بہن تک صرف ۷۰ برس کے زمانہ کا حساب درست رکھیں۔

حالانکہ (یرمیاہ ۵۲ : ۳۰) اور (۲ سلاطین ۲۵ : ۲۷) کے بیان سے صاف ظاہر ہے کہ اویل مرودک نے اپنے پہلے ہی سنہ جلوس میں یکونیاہ کی گرفتاری کے ۳۷ ویں برس کے ۱۲ ویں مہینہ کی ۲۵ ویں (یا ۲۷ ویں) تاریخ کو یکونیاہ کو قید خانہ سے نکالا۔

ظاہر ہے کہ یہ اس نے عین تاریخ جلوس کے روز کیا ہوگا، جیسا کہ بادشاہوں کا ہمیشہ سے دستور رہا ہے۔ اسکا مطلب یہ ہے کہ بخت نصر جناب یکونیاہ کی اسیری کے بعد ۳۷ برس تک حکومت کرتا رہا۔

بخت نصر کی سیادت یروشلم پر سنہ یہویقیم سے شروع ہوتی ہے، وہ یروشلم پر آٹھ برس بذریعہ یہویاقیم حکومت کر چکا تھا پھر یکونیاہ تخت پر بیٹھا۔ یکونیاہ ۳ ماہ حکومت کرتا رہا چوتھے ماہ بخت نصر نے اسے تخت سے اتار کر قید کر لیا اور صدقیاہ کو تخت نشین کیا۔

صدقیاہ کے سنہ جلوس کو دانی ایل اور یرمیاہ بخت نصر کی حکومت کا ۱۹ واں سال بتاتے ہیں اس لئے سنہ جلوس صدقیاہ سنہ ۹ قبضہ بخت نصر کے برابر تھا، اور یہی یکونیاہ کی گرفتاری کا سال ہے۔

اب صاف ہو گیا کہ یروشلم پر استیلا کے بعد سے سنہ گرفتاری یکونیاہ تک ۴۵ برس بخت نصر نے یروشلم پر حکومت کی تھی۔

بائبل میں عموماً سنہ یہویقیم بخت نصر کی حکومت کا پہلا سال کہا گیا ہے، اس سے پادریوں نے اسی کو سنہ جلوس بخت نصر سمجھ لیا ہے، حالانکہ بائبل کے مصنفین بخت نصر کے سن

جلوس سے بحث نہیں کرتے وہ صرف یہ تسلیم کرتے ہیں کہ بخت نصر کے سال بتاتے ہیں اور یہ خیال کہ
سن انکی حکومت کی ابتدا کا سال ہی ہے [illegible] واجب التسلیم ہی نہیں۔

جناب حزقی ایل نے اپنی کتاب کے شروع ہی میں سنہ گرفتاری یکونیاہ کو سنہ بھی کہا ہے
ظاہر ہے کہ سنہ بخت نصر کے علاوہ اور کسی دوسرے بادشاہ کا سنہ جلوس نہیں ہو سکتا، اس سے
ثابت ہوا کہ بخت نصر یکونیاہ کی گرفتاری سے ۲۵ برس پہلے اور یروشلم پر استیلا سے ۱۷ برس پہلے
سے بابل کا حکمراں تھا، اور اس کی حکومت کا زمانہ کم از کم ۶۲ برس ہے۔

(۱) یروشلم پر استیلا سے پہلے ۱۷ برس
(۲) یکونیاہ کی گرفتاری تک ۹ برس
(۳) گرفتاری کے بعد ۳۶ برس
جملہ ۶۲ برس

بخت نصر کے بعد ادیل مرودک تخت پر بیٹھا اس کے ایام حکومت بائبل میں مذکور نہیں اسلئے
مسیحیوں نے صرف ایک برس فرض کیا ہے، تاکہ دانیالی زمانہ طویل نہ ہو۔ دانیال کی کتاب میں دارا
مادی اور بیلشفر دو بادشاہوں کا اور ذکر ہے دارا مادی کے ایام حکومت مذکور نہیں، اس کو بھی مسیحیوں
نے صرف ایک سال فرض کیا ہے، بیلشفر کے ایام حکومت ۳ سال مذکور ہیں (دانیال)

مجبوراً ہم بھی بخت نصر کے وارثوں کے ایام حکومت کو وہی سال فرض کر لیتے ہیں، حالانکہ
اس کے جانشین دو ایک اور بھی گزرے ہیں اور انکی حکومت بھی مسیحیوں کی غالباً دانستہ غلطی سے
بہت گھٹ گئی ہے۔

بہر حال ۵۸ ۶ میں ۶۷ اور جوڑ دیں تو بخت نصر کا سال حکومت سنہ ۶۲۵ ق م ہو جائے گا
یہ کم سے کم مدت ہے ورنہ بخت نصر کا سنہ جلوس کسی طرح سنہ ۶۱۶ ق م یا سنہ ۶۴۷ ق م سے ادھر
نہیں ہو سکتا۔

بطلیموس نے مجسطی میں سنہ بختنصری کا حساب درج کیا ہے، اس لئے ابتدا کا بیان ہے

